# سید ابوالاعلیٰ مودودی رحمہ اللہ

## اپنے افکار ونظریات کے آئینہ میں

حصہ اول و دوم


مصنف
مولانا محمد یوسف بنوری رحمہ اللہ

مترجم
مولانا اعجاز احمد اعظمی



ادارۂ دعوۃ الاسلام مئوناتھ بھنجن یوپی

# سید ابوالاعلیٰ مودودی رحمہ اللہ

## اپنے افکار ونظریات کے آئینہ میں

حصہ اول ودوم

مصنف

مولانا محمد یوسف بنوری رحمہ اللہ

مترجم

مولانا اعجاز احمد اعظمی

ناشر

ادارہ دعوۃ الاسلام
مئوناتھ بھنجن مئو۔ یو،پی۔ انڈیا

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | سیدابوالاعلیٰ مودودی رحمہ اللہ<br>اپنے افکار ونظریات کے آئینہ میں |
| مولف | : | مولانا محمد یوسف صاحب بنوری علیہ الرحمہ |
| مترجم | : | مولانا اعجاز احمد صاحب اعظمی |
| طبع اول | : | مارچ ۱۹۸۰ء |
| طبع دوم | : | فروری ۲۰۱۱ء |
| صفحات | : | 184 |
| قیمت | : | RS. 95/= |

﴿ملنے کے پتے﴾

مکتبہ ضیاء الکتب مدرسہ شیخ الاسلام، شیخوپور، ضلع اعظم گڈھ (یوپی)

پن کوڈ:276121(موبائل :9235327576)

| | |
|---|---|
| فہیم بک ڈپو صدر چوک مئوناتھ بھنجن، مئو | دکن ٹریڈرس مغل پورہ، حیدرآباد |
| کتب خانہ نعیمیہ جامع مسجد دیوبند | فیصل پبلی کیشنز جامع مسجد دیوبند |
| القرآن پبلیکیشنز میسومہ بازار، سری نگر | مرکز الاثر الاسلامی پرانی حویلی، حیدرآباد |
| چار مینار بک سینٹر چار مینار مسجد، بنگلور | دارالمعارف بھنڈی بازار، ممبئی |



# کتاب سے پہلے

یہ کتاب حضرت مولانا محمد یوسف بنوریؒ کی عربی کتاب ''الاستاذالمودودی وشیٔ من حیاته و أفكاره'' کا اردو ترجمہ ہے، جس میں مودودی صاحب کے افکار ونظریات کا منصفانہ تنقیدی جائزہ لیا گیا۔ یہ کتاب دراصل عالم عرب کے لئے لکھی گئی تھی، مگر ضرورت اس کی بھی تھی کہ اسے برصغیر میں بھی عام کیا جائے تاکہ مودودی صاحب کے افکار ونظریات کی کجی اور ان کے قلم کی شوخی و بے احتیاطی سے یہاں کے لوگ بھی واقف ہوں، اسی لئے مفتی عبدالقدوس صاحب رومی، مفتی شہر آگرہ نے چاہا کہ اس کا اردو میں ترجمہ ہوجائے، اس کام کیلئے انھوں نے مولانا اعجاز احمد صاحب اعظمی کو مامور کیا، مولانا موصوف نے اس کا نہایت سلیس ورواں دواں اردو ترجمہ کردیا۔ اور یہ کتاب دارالعلوم دیوبند کے اجلاس صد سالہ کی مناسبت سے نہایت عجلت میں ۱۹۸۰ء میں شائع ہوگئی، مگر عجلت کی وجہ سے مترجم مدظلہ کتابت شدہ پروف نہ دیکھ سکے، اور کاتب صاحب بھی جماعت اسلامی سے خاصے متاثر تھے، جس کا انھوں نے بھرپور انتقام لیا اور جان بوجھ کر ایسی ایسی غلطیاں کیں کہ الامان والحفیظ! اور دونوں حصہ کی کتابت بھی الگ الگ سائز پر کردی، جس کی وجہ سے یہ دو سائز میں نہایت بدنما اور اغلاط سے پُر شائع ہوئی، کتابت کے اغلاط کی وجہ سے اس سے استفادہ ایک مشکل امر بن گیا تھا، اس لئے ایک عرصہ سے اس کی ضرورت محسوس ہورہی تھی کہ اسے ازسرنو کتابت کرواکے تصحیح کے اہتمام کے ساتھ شائع کیا جائے۔

چنانچہ اسے کتابت وتصحیح کے بعد میرے کرم فرما عزیز الرحمٰن وشفیق الرحمٰن صاحبان (مئوناتھ بھنجن) کی عنایت وتوجہ سے یہ جدید ایڈیشن شائع کیا جارہا ہے۔ باری تعالیٰ اسے حسن قبولیت سے نوازیں۔

ضیاء الحق خیرآبادی

یکم راگست ۲۰۱۰ء یکشنبہ



# تعارف مولف (حضرت مولانا سیّد محمد یوسف بنوری علیہ الرحمہ)

بقلم: مولانا ضیاء الحق خیرآبادی، مدرسہ شیخ الاسلام، شیخوپور، اعظم گڈھ

حضرت مولانا سیّد محمد یوسف بنوری علیہ الرحمہ علماء دیوبند میں علمی وعملی دونوں اعتبار سے ایک ممتاز حیثیت کے مالک تھے، آپ کا شمار علامہ انور شاہ کشمیری علیہ الرحمہ کے ارشد تلامذہ میں ہوتا تھا، آپ کا سلسلۂ نسب نویں پشت میں عارف باللہ حضرت سیّد آدم بنوریؒ سے ملتا ہے، جو حضرت مجدد الف ثانی کے جلیل القدر خلفاء میں سے تھے، سرہند کے قریب ریاست پٹیالہ میں بنور نامی ایک قصبہ ہے جسے حضرت سیّد آدم بنوریؒ کے مولد ہونے کا شرف حاصل ہے، اسی مناسبت سے ان کی اولاد بنوری کہلاتی ہے، سکھوں کے مظالم کی وجہ سے آپ کے خاندان کے لوگوں نے صوبہ سرحد کی طرف ہجرت کی۔ وہیں ضلع مردان کے ایک گمنام گاؤں مہابت آباد میں آپ کی ولادت ۶/ربیع الثانی ۱۳۲۶ھ جمعرات (۱۹۰۸ء) کو ہوئی، آپ کے والد ماجد مولانا زکریا شاہ بنوری بھی صاحب استعداد عالم اور عربی واردو کے ادیب تھے، ابتدائی تعلیم اپنے دیار میں حاصل کرنے کے بعد اعلیٰ تعلیم کے حصول کے لئے ۱۹۲۷ء میں دارالعلوم دیوبند تشریف لائے اور مشکوٰۃ شریف کی جماعت میں داخلہ لیا، اسی کے ساتھ ابن رُشد کی بدایة المجتهد اور شاہ ولی اللہ صاحب کی حجۃ اللہ البالغة کا بھی کافی غور وتعمق کے ساتھ مطالعہ کیا۔

بدقسمتی سے اسی زمانہ میں دارالعلوم دیوبند کا وہ قضیۂ نامرضیہ پیش آیا، جس کے نتیجہ میں علامہ انور شاہ کشمیری، علامہ شبیر احمد عثمانی اور مولانا بدر عالم میرٹھی وغیرہ نے دارالعلوم سے علیٰحدگی اختیار کرلی اور گجرات کے شہر ڈابھیل تشریف لے گئے جہاں ایک دارالعلوم کا قیام عمل میں آیا، طلبہ کی ایک جماعت بھی ان بزرگوں کے ساتھ ڈابھیل چلی آئی، اس میں مولانا بنوری بھی تھے۔ جب علامہ انور شاہ صاحب نے بخاری ومسلم کے اسباق شروع کرائے تو آپ دل ودماغ کی تمام توجہات کے ساتھ شریک درس ہوئے، درمیان سال میں حضرت شاہ صاحب علیل ہوکر دیوبند تشریف لائے، مولانا بنوری نے ڈابھیل سے دورۂ حدیث کا سال پورا کرکے سالانہ امتحان دیا، اور اول پوزیشن سے کامیابی حاصل کی، آپ کی محنت اور ذہانت وذکاوت کا اندازہ اس بات سے بخوبی لگایا جاسکتا ہے کہ آپ نے ۴۰۰ نمبرات میں ۴۰۷ نمبر حاصل کئے۔

حضرت شاہ صاحب کی ذاتِ گرامی سے آپ کو جو فداکارانہ عقیدت وارادت اور والہانہ شیفتگی ووارفتگی تھی اس نے امتحان کے بعد سیدھے شاہ صاحب کی بارگاہ میں دیوبند پہونچادیا، آپ نے عربی ایک عریضہ تحریر کیا کہ میں آپ سے اور آپ کے علوم سے استفادہ کا متمنی ہوں، مولانا بنوری لکھتے

ہیں: عریضہ دیکھ کر فرمایا کہ ادب کہاں پڑھا ہے؟ میں نے عرض کیا کہیں نہیں، فرمایا کہ آپ کو ادب پڑھنے کی حاجت نہیں'' اس کے بعد مولانا بنوری حضرت شاہ صاحب کی خدمت میں رہے اور جس قدر ممکن ہوسکا استفادہ کیا، یہ ایام مولانا بنوری کی علمی زندگی کا حاصل اور خلاصہ تھے۔

ایک عرصہ شاہ صاحب کی خدمت میں رہنے کے بعد آپ وطن مالوف پشاور واپس ہوئے اور چند سال قیام کیا اسی دوران رشتۂ ازدواج میں منسلک ہوئے، اس کی ایک بصیرت افروز داستان ہے۔ ۱۹۳۷ء میں مجلس علمی ڈابھیل کی طلب پر آپ ڈابھیل آگئے اور علامہ انور شاہ کشمیری کی تقریر ترمذی ''العرف الشذی'' کے حوالوں کی شبانہ روز محنت کر کے تخریج کی۔ اس کے بعد مجلس علمی نے نصب الرایہ اور فیض الباری کی طباعت کیلئے آپ کو مصر بھیجا، اس کام کو آپ نے باحسن وجوہ انجام دیا، واپسی کے بعد جامعہ ڈابھیل کی صدارت آپ کو تفویض کی گئی، یا دوسرے لفظوں میں کہنا چاہئے کہ علامہ کشمیری وعلامہ عثمانیؒ کی جانشینی ونیابت سے سرفراز کیا گیا۔ ۱۹۵۰ء تک وہاں علوم ومعارف کے خزینے لٹاتے رہے۔ ۱۹۵۱ء میں اہل پاکستان کے اصرار پر پاکستان تشریف لے گئے اور دوسال دار العلوم ٹنڈو الہ یار میں درس وتدریس کی خدمت انجام دیتے رہے، ۱۹۵۳ء میں وہاں سے علیحدگی اختیار کر لی اور کراچی میں مدرسہ اسلامیہ بنوری ٹاؤن کی بنیاد رکھی، انتہائی نامساعد حالات میں اسے پروان چڑھاتے رہے، اس کی تعمیر وتاسیس میں سہی معنوں میں آپ کا خونِ جگر شامل ہے جس نے اس مدرسہ کو چند سالوں میں پاکستان کے مستند اور باوقار اداروں کی صف اول میں لاکھڑا کیا، اس سلسلہ میں ماہنامہ ''بینات'' کے مولانا بنوری نمبر میں آپ کی کاوشیں اور مجاہدات کو دیکھا جاسکتا ہے، اربابِ مدارس اسے بغور پڑھیں۔ ماہنامہ ''بینات'' تحریری خدمت کیلئے آپ نے جاری کیا، جس کے اداریئے ''بصائر وعبر'' کے عنوان سے آپ لکھتے رہے۔

فتنۂ قادیانیت کی بیخ کنی کے سلسلہ میں آپ کی خدمات تاریخ کا ایک روشن باب ہیں، آپ کی قیادت میں پاکستان کی نیشنل اسمبلی نے ۷ر ستمبر ۱۹۷۴ء کو قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا، اس کی تفصیلات ایک مستقل باب کی متقاضی ہیں، یہ عرصہ آپ کی زندگی کا مشغول ترین دور تھا۔ یہ مہم سر ہوجانے کے بعد آپ نے زیر نظر کتاب عربی زبان میں لکھی،

**وفات**: ۱۳ر اکتوبر ۱۹۷۷ء کو سلامی نظریاتی کونسل کے اجلاس میں شرکت کیلئے اسلام آباد تشریف لے گئے، وہیں ۱۵ر اکتوبر دورۂ قلب کا شدید حملہ ہوا، اور ۱۷ر اکتوبر ۱۹۷۷ء کو جان جاں آفریں کے سپرد کر دی، اگلے روز کراچی میں تدفین عمل میں آئی۔ اللهم اغفر له وارحمه وعافه واعف عنه

(یہ تعارف صفحات کی کمی کی وجہ سے بہت مختصر اور نامکمل ہے، تفصیل کیلئے بینات کا ماہنامہ بنوری نمبر ملاحظہ ہو)

# فہرست مضامین

## ﴿حصہ اوّل﴾

بسم اللہ

# مقدمہ

**مولانا محمد یوسف بنوری** علیہ الرحمہ کو کون نہیں جانتا؟ ہندو پاک کے نامور محدث، علومِ انور شاہ کے محافظ و پاسبان، سنت رسول کے شارح و ترجمان، جامعہ اسلامیہ ڈابھیل کے سابق شیخ الحدیث، مجلس تحفظ ختم نبوت کے صدر، عارفِ خدا، عاشقِ رسول، ناموسِ ملت پر مر مٹنے والے، ہر شجرۂ ضلالت کو جڑ سے اکھاڑ پھینکنے والے، حقانیت کے شیدا، باطل کے لئے شمشیر برہنہ، مدرسہ عربیہ نیوٹاؤن کراچی کے بانی و مؤسس، وفاق المدارس العربیہ پاکستان کے روحِ رواں! ابھی ایک سال کا عرصہ گذرا ہے کہ ہمارے درمیان موجود تھے، اور اب جوارِ رحمت میں جاپہونچے، اللہ ان کی قبر کو انوار سے بھر دے۔ اسلام کا یہ مایہ ناز فرزند کیا کیا کارنامے انجام دے گیا، اسے تو "بینات" کے صفحات بتائیں گے، ہمیں تو محض یہ ذکر کرنا ہے کہ ہماری موجودہ صدی جو فتنوں کے سیلاب اور ضلالت کے طوفان کا گویا عہدِ شباب ہے، اس نے اَن گنت فتنے اٹھائے، کچھ مٹ گئے، کچھ باقی ہیں۔ یہ فتنے تحریکات کی صورت میں اُٹھے، بڑے کر وفر سے اُٹھے، جب کوئی تحریک اٹھی ایسا محسوس ہوا کہ اب تک کی تمام نظریاتی بنیادیں اور جماعتی عمارتیں منہدم ہو جائیں گی، اور اب سکہ صرف اسی ایک تحریک کا بساطِ عالم پر رواں ہوگا، عقلیں متحیر ہوگئیں، تجربات نے دانتوں تلے انگلی دبائی، دانائیاں چکرا کر رہ گئیں، اب نظامِ قدیم درہم برہم ہوا! اب رسمِ کہن کی بنیادیں ہلیں، اب زمانے کی صفوں میں شگاف پڑا! اب نظامِ نو کی کارفرمائی ہوئی، مگر

پھر ایسا معلوم ہوا جیسے بگولہ اٹھا تھا، بیٹھ گیا، پانی کا بلبلہ ابھرا تھا، ٹوٹ گیا، پھر وہی پرانی روایات، پھر وہی پرانی ڈگر، نہ جانے تحریکیں کہاں دفن ہوئیں اور اس کے بانیین کس غار میں جا چھپے۔ فہرست گنانے کی ضرورت نہیں، تاریخ کے صفحات میں ان کے نقش باقی رہ گئے ہیں، اوراق الٹیئے اور ایک ایک کا نظارہ کر لیجئے۔

ہمیں تو اس وقت ایک ایسی تحریک کا تعارف کرانا ہے، جو تقریباً چالیس برس ہوئے بڑے طمطراق سے اٹھی، بڑا اطنطنہ دکھایا، اپنے پیچھے ایک طوفان لائی، دعووں اور نعروں کا طوفان، تنقید وتبصرہ کا طوفان، جرأت وبے باکی کا طوفان، کتابوں اور لٹریچر کا طوفان! پھر یہ طوفان جماعتی روپ دھار کر وقت کے سمندر میں کود پڑا، چلا اور بڑھا، یہ طوفان اسلام کا نام لے کر اٹھا تھا، تجدید دین کا نعرہ لگاتا ہوا اٹھا تھا، مسلمانوں کی نگاہیں اس پر جم گئیں، اب انقلاب آیا تب انقلاب آیا مگر ............مگر اس کا تو عالم ہی الگ ہے، اس کا دھارا دیکھو! کدھر مڑ رہا ہے، اس کا حملہ کس پر ہو رہا ہے؟ یہ نظامِ باطل کی توڑ پھوڑ کرنے والا، خود اپنے ہی دین کی بنیادیں کھوکھلی کرنے لگا، اسلام کے حاملین پر تنقید، اسلام کے پاسبانوں پر ضرب، دینی عقائد پر تیشہ زنی، عبادات کی الٹی تعبیر، دین کی غلط تفسیر! علماء نے محسوس کیا، فراست والوں نے خطرہ دیکھا، کچھ لوگ اٹھے، اس طوفان کو روکنا چاہا، مگر وہ کہاں رکتا، یہی بیچارے مطعون کئے گئے، باطل کے خدمت گار کہے گئے، ان پر چھینٹے اڑائے گئے، تاہم ہمت والے کب ہمت ہارتے، آخر اس طوفان کی تیز رفتاری روک ہی دی، مگر فتنہ مٹا نہیں، اپنا کام اب تک کئے جا رہا ہے، روکنے والے بھی مصروفِ کار ہیں۔ آپ سمجھے کون سا طوفان؟

**جماعت اسلامی کا طوفان! فتنۂ مودودیت کا طوفان!**

مولانا محمد یوسف صاحب بنوری علیہ الرحمہ بھی عمر کے آخری

حصے میں اس کا دھارا موڑنے کے لئے اٹھے۔ ''بصائر و عبر'' کے تحت ''بینات'' میں بہت کچھ لکھا۔ ''الاستاذ المودودی'' کے نام سے ایک عربی رسالہ دو حصوں میں تالیف کیا، فتنے کی ہلاکت خیزیوں سے آگاہ کیا، رسالہ درحقیقت عرب دنیا کے لئے لکھا گیا تھا مگر ضرورت تھی کہ ہندو پاک کی زبان میں بھی پڑھا جاتا، خدا بھلا کرے مولانا عبد القدوس رومی مدظلہ (مفتی شہر آگرہ) کا، انھوں نے ترجمہ کی ٹھانی، اور حوالے مجھ ناتواں کے کیا، ترجمہ تو کردیا، بھلا یا برا آپ کے سامنے ہے، مولانا کی عربیت اعلیٰ، زبان عالمانہ، اُسلوب منفرد، میں بیچارہ کہاں تک ساتھ دیتا، تاہم جہاں تک بن پڑا نبھایا، خدا قبول کرے۔

لیکن رسالہ پڑھنے سے پہلے کچھ باتیں مجھ سے بھی سن لیں، ردِ مودودیت میں پیش پیش کون ہیں؟ علماءِ دیوبند! اور کس کو پڑی ہے، قادیانی فتنہ ہو تو یہ آگے بڑھیں، بریلوی فتنہ ہو تو یہ اٹھیں، انکارِ حدیث کا فتنہ ہو تو یہ میدان میں اتریں، یہاں بھی یہی آگے نظر آئے، بہت کچھ لکھا گیا، کتابیں لکھی گئیں۔ چھوٹی بھی بڑی بھی، رسالے بھی شائع ہوئے، فتوے بھی دئے گئے، مضامین بھی چھپے، جماعت اسلامی کے مجاہدین نے بھی جواب دئے، قلمی معرکے ہوئے، آویزشیں ہوئیں، سلسلہ چلتا رہا، اب بھی چل رہا ہے، جب بھی کوئی کتاب شائع ہوتی تو جماعت اسلامی غل مچاتی'' بہتان لگاتے ہیں، اتہام تراشی کرتے ہیں، لب ولہجہ شریفانہ نہیں ہوتا، فتوے جڑتے ہیں، ہم نے کب کسی کو ستایا ہے کہ یہ پریشان کرتے ہیں، اقامت دین کے راستے میں کانٹے بچھاتے ہیں، ہمارا مقصد پاکیزہ ہے، کوئی ہمارا ساتھ نہیں دیتا نہ دے، مخالفت تو نہ کرے، ہم تو انھیں کچھ نہیں کہتے، یہ کیوں ہم کو جینے نہیں دیتے''

''ہماری مطبوعات دیکھ لیجئے، ہماری تقریروں کے متعلق عام سامعین سے پوچھ

لیجئے، ہماری سرگرمیوں کا جائزہ لے کر تلاش کیجئے، کیا کہیں کوئی ایسی چیز ملتی ہے جو علماء کے گروہ کے لئے بجاطور پر موجب اشتعال کہی جاسکتی ہو، کیا ہم نے بھی کسی گروہ کو طعن وملامت کا ہدف بنایا، کسی کے خلاف اشتہار بازی کی؟ اگر کبھی ہم نے کسی سے اختلاف کا اظہار کیا تو علمی حیثیت سے کیا ہے، اور بات کو اسی حد تک محدود رکھا ہے جس حد تک کسی مسئلے میں ہمیں کسی سے اختلاف تھا، کوئی شخص ہماری کسی ایسی تحریر وتقریر کی نشاندہی نہیں کرسکتا جو اس سے مختلف نوعیت کی ہو، اہل حدیث ہوں یا دیوبندی یا بریلوی، ہم نے ان میں سے کسی گروہ یا اس کے عقائد اور مسلک پر یا اس کے بزرگوں پر کبھی کوئی حملہ نہیں کیا، اور نہ فی الواقع ہمارے دل میں کبھی کسی حملے کا خیال آیا۔ (رسائل ومسائل، دوم، ص: ۵۳۳)

معصومیت کی منہ بولتی تصویر! لفظ لفظ سے مظلومیت آشکارا! نہ جانے علماء کو کیا ہوا کہ وہ آپ کی مخالفت میں کمر باندھے ہوئے ہیں، ان سطروں کا لکھنے والا بھلا کب مستحق ملامت ہے؟ تاہم ابھی فیصلہ نہ کیجئے، یہ ملفوظاتِ گرامی تو ملاحظہ فرمایئے، کہیں اس میں وہی سوغاتیں تو نہیں ہیں جن کی نفی میں ادبِ عالیہ کا یہ شہ پارہ تصنیف فرمایا گیا ہے۔

''لیکن یہاں تو پاکستان سے ہندوستان تک ہر طرف فتووں، پمفلٹوں، اشتہاروں اور مضامین کی ایک فصل اُگ رہی ہے، جس میں کمیونسٹ، سوشلسٹ، فرنگیت زدہ ملحدین، قادیانی، منکرین حدیث، اہل حدیث، بریلوی، دیوبندی سب ہی اپنے اپنے شگوفے چھوڑ رہے ہیں، اور آئے دن نئے نئے شگوفے چھوڑتے رہتے ہیں، اس فصل کو آخر کون کاٹ سکتا ہے اور کہاں تک کاٹ سکتا ہے۔''

چند سطروں کے بعد:

''ہمارے مخالفین تو یہی چاہتے ہیں کہ ہم اس حماقت میں مبتلا ہوں، اور جھاڑ جھنکار میں الجھ جائیں تاکہ فساق وفجار کی قیادت کو اپنا کام کرنے کے لئے صاف راستہ مل جائے، لیکن ہم نے ایسی کچی گولیاں نہیں کھیلی ہیں، ہم کہتے ہیں کہ یہ شیطان کی فصل

ہے، وہی اسے کاٹے گا۔ (رسائل و مسائل، دوم، ص:۴۹۴)

ان ملفوظات میں اگر آپ کو اشتعال کے شرارے اُڑتے محسوس ہوں تو آپ اپنے دماغ کا علاج کرائیے، ضرور اس میں جاہلیت کے جراثیم چمٹ رہے ہیں۔ آپ فنکار کی داد دیجئے، اس کی چابکدستی کا کمال دیکھئے، بیک جنبش قلم کیسے وہ کفر سے لے کر اسلام تک کو ایک صف میں کھڑا کر دیتا ہے، کس صف میں؟ فساق و فجار کی قیادت کے خدمت گزاروں کی صف میں، اللہ اللہ! یہ سب ''شیطان کی فصل'' ہے، ایک داعی دین کہہ رہا ہے، کون ہے جو اس کا قلم پکڑے، اور کس کی ہمت ہے جو اسے ٹوک سکے؟ اور اگر کوئی بول پڑا تو فرما دیں گے کہ ہم نے کسی پر کوئی حملہ نہیں کیا۔ اب ان سطروں کو کیا کہا جائے؟ رحمت کی پھواریں! مہربانی کی بہاریں! آپ شاید کہیں کہ یہ تو مدافعت ہے، لوگوں نے ستایا تو یہ بھی ابل پڑے، یہ خود اقدام نہیں کرتے، انھوں نے ہمیشہ علماء کا احترام کیا ہے، بیشک اگر ایسا ہوتا تو علماء ظالم قرار پاتے، لیکن اگر بتایا جائے کہ اس تحریک کی بنیاد ہی علماء کے خونِ آبرو پر پڑی ہے، تو آپ چاہے حیرت کریں لیکن جو واقعہ ہے، عقل و ہوش رکھتے ہوئے اس کا انکار کیسے کیا جا سکتا ہے؟ جی ہاں، ایسا ہی ہے، یہ سطریں پڑھئے!

> ''دین میں یہی وہ عظیم الشان ترمیم تھی، جس کی بدولت بڑے بڑے متقی و دیندار حضرات تسبیحوں (۱) کو گردش دیتے ہوئے وکالت اور منصفی کے پیشوں میں داخل ہوئے تا کہ جس قانون پر ایمان نہیں رکھتے، اس کے مطابق لوگوں کے معاملات کا فیصلہ کریں اور کرائیں، اور جس قانون پر ایمان رکھتے ہیں اس کی تلاوت صرف اپنے گھروں میں کرتے رہیں'' (تفہیمات، دوم، ص:۱۵۹)

(۱) بڑے بڑے متقی و دیندار حضرات ''تسبیحوں کی گردش'' ''اشراق و تہجد کے پابند'' وغیرہ الفاظ جماعت اسلامی کے لٹریچر میں عام ہیں، اور مصنوعی دینداری کی علامت کے طور پر استعمال ہوئے ہیں۔

آگے ارشاد ہوتا ہے:

''اور کہیں یہ گمان نہ کر لیجئے گا کہ دین میں یہ ترمیم کچھ نئی ہوئی ہے، درحقیقت اس کی بنا آج سے صدیوں پہلے پڑ چکی تھی جبکہ تاتار کے کفار مسلمانوں پر مسلط ہوئے تھے، (۱) صرف یہی نہیں کہ ''نظامِ کفر میں اسلامی زندگی'' کا نقشہ پہلی مرتبہ اسی دور کے علماء نے مرتب کیا تھا، بلکہ اسی دور میں بڑے بڑے علماء وصلحاء نے خود نظامِ کفر کی خدمت گزاری اختیار فرمائی تھی، اوران میں بکثرت وہ لوگ تھے جن کی کتابیں پڑھ پڑھ کر آج ہمارے مدارسِ عربیہ میں علماء دین مفتیان شرع متین تیار ہوتے ہیں، اسی قدامت کی وجہ سے یہ غلطی اب ایک مقدس غلطی بن چکی ہے، اورکوئی تعجب نہیں ہے، اگر ہمارے زمانے کے فقیہ اور محدث اور مفسر سب اسی میں مبتلا نظر آتے ہیں۔''

(تفہیمات، دوم، ص: ۱۶۰)

غور سے دیکھئے! سات صدی قبل سے آج تک کا کوئی عالم دین بچا، جس کی آبرو محفوظ رہی ہو اور اس کی پگڑی نہ اچھلی ہو، بڑے بڑے علماء وصلحاء نے خود نظامِ کفر کی خدمت گزاری اختیار فرمائی، غلط سمجھتے ہوئے نہیں حق اور صحیح سمجھ کر۔ کسی کا اس میں استثناء ہے؟ عوام کو باور کرایا جا رہا ہے کہ اس وقت سے اب تک کسی نے دین کو سمجھا تک نہیں، سمجھنا کیا معنی؟ نظامِ کفر کی خدمت گزاری کو عین اسلام تصور کرتے رہے، بھلا یہ علماء گردن زدنی کیوں نہ ہوں؟ آہ! کتنے عرصے تک امت اندھیرے میں رہی، کفر کو اسلام باور کرایا جاتا رہا، اور اسلام حماقت وجہالت کے نہ جانے کن تاریک تہ خانوں میں دبا رہا، کون کہہ رہا ہے، مودودی صاحب! وہی اقامت دین کے داعی اعظم! جنھوں نے کسی گروہ پر اور نہ اس کے بزرگوں پر کبھی کوئی حملہ کیا اور نہ فی الواقع

---

(۱) یہ ابتدائی دور کی تحقیقات ہیں، ''خلافت وملوکیت'' کے دور کی تحقیقات نے ثابت کیا کہ ترمیم کی بنا دورِ عثمانی میں ہی پڑ چکی تھی۔

ان کے دل میں حملے کا خیال آیا، کوئی نادان اگر اس کو حملہ سمجھ بیٹھے تو آپ کیا کہیں گے، آخر جن کی کتابیں مدرسوں میں پڑھی پڑھائی جاتی ہیں وہ بھی کسی کے بزرگ ہیں یا نہیں؟ اور اس زمانے کے فقیہ، محدث اور مفسر خلاء کے باشندے ہیں یا انہیں میں سے کسی گروہ کے بزرگ ہیں؟ یا یہ فرمایئے کہ یہ دادِ تحسین کا عنوانِ لطیف ہے؟ یا شاید یہ سطریں بھی کسی حملے کے جواب میں ہی نوکِ قلم پر آئی ہیں، جو کچھ ہو ہم سمجھنے سے قاصر ہیں۔ یہ فرمودات علماء کے متعلق ہیں۔ اب ذرا ان مدارس کے متعلق بھی سن لیجئے جہاں یہ علماء تیار ہوئے تھے، اور ہوتے ہیں۔

> ''اسلام کی تعلیم دینے والی درس گاہیں آثارِ قدیمہ کے محافظ خانوں میں تبدیل ہوگئی ہیں، ظاہر ہے کہ اجنبی لوگ اس چیز کو دیکھ کر زیادہ سے زیادہ تاریخی ذوق کی بنا پر اظہارِ قدر شناسی تو کر سکتے ہیں، مگر یہ توقع ان سے نہیں کی جاسکتی کہ وہ حال کی تدبیر اور مستقبل کی تعمیر کے لئے اس سے ہدایت ورہنمائی حاصل کرنے کی ضرورت محسوس کریں گے۔''

چند سطروں کے بعد:

> ''اسلام کے راستے میں یہ بہت بڑی رُکاوٹ ہے مگر یہ اسلام کا قصور نہیں ہے ہمارا اپنا قصور ہے، اور ہمارا فرض ہے کہ اپنے اس نظامِ تعلیم کو بدلیں، جس نے دین کے تصور کو اتنا غلط اور شریعت کے علم کو اس قدر جامد بنا دیا ہے۔''
>
> (سیاسی کشمکش سوم، ص:۱۱۴)

غور سے دیکھئے! یہاں کوئی نیم بسمل تڑپ کر آپ کے نشانۂ بے خطا کی داد دے رہا ہے یا نہیں؟ واقعی کمال ہے، تیغِ دودستہ ایسی ماریئے کہ جو جہاں ہو وہیں تڑپ کر رہ جائے، اور آپ کے دامن ناز پر خون کا دھبہ تک نظر نہ آئے، کوئی قصہ پوچھے تو صاف مکر جایئے، آہ تغافل ہو تو ایسا ہو، یہ مشقِ ناز تو گزشتہ بزرگوں کی گردنوں پر ہے، اب آگے چلیئے دورِ حاضر کے علماء پر نگاہِ کرم ملاحظہ فرمایئے:

''اس گروہ کو چھوڑ کر اگر آپ نے جمعہ کی امامت کے لئے کسی دوسرے گروہ کا انتخاب کرنا چاہا تو لامحالہ اس کے لئے آپ کو علماء کے طبقے کی طرف رجوع کرنا ہوگا اور باستثناء چند اس طبقے کے سوادِ اعظم کا جو حال ہے اس کو بیان کرنا گویا اپنی ٹانگ کھولنا اور اپنی ہی لاجوں مرنا ہے، ان حضرات کو اگر آپ نے عام فہم زبان میں من مانے خطبے دینے کا موقع دیا تو یقین جانئے کہ آئے دن مسجدوں میں سر پھٹول ہوگی، اس لئے کہ ان میں ہر شخص اپنا ایک الگ مشرب رکھتا ہے، اور اپنے مشرب میں وہ اتنا سخت ہے کہ دوسرے مشرب والوں کے ساتھ کسی قسم کی رعایت کرنا اس کے نزدیک گناہ سے کم نہیں ہے، پھر اللہ نے اس کی زبان میں ایسا ڈنک رکھ دیا ہے جس سے دلوں کو زخمی کئے بغیر وہ کوئی بات نہیں کر سکتا۔'' (تفہیمات دوم، ص:۴۸۶)

یہاں تو غزل کا روایتی محبوب بھی سر پکڑ کر بیٹھ گیا، ''باستثناء چند'' سے معلوم نہیں کون مراد ہیں؟ غالباً مودودی صاحب کے بعض مخصوص حواریین ہوں، خود مودودی صاحب تو مراد ہو نہیں سکتے، انھیں علماء کی صف میں شمار ہونا بھلا کیسے گوارا ہوسکتا ہے؟ جو غالباً دنیا کی سب سے ذلیل جماعت ہے، یہ سب گل افشانیاں کون کررہا ہے، وہی جس کے دل میں کبھی کسی پر حملے کا خیال تک نہیں آیا، مزید سنئے!

''اور ہمارے موجودہ دور کے بزرگانِ دین کے لئے تو وہ آپ سے آپ مباح ہے، خواہ کوئی اسے معاف کرے یا نہ کرے، وہ چاہے کتنے ہی صریح اور رکیک الفاظ میں دوسروں کو احمق، جاہل، گمراہ اور ہادمِ دین کہیں تو قابل مواخذہ نہیں، البتہ اگر ان کی کسی بڑی سے بڑی غلطی پر کوئی ٹوک دے خواہ کتنے ہی ادب واحترام کے ساتھ ٹوکے وہ تنقیص وتحمیق کا مجرم ہے، اور اس کا مستقل زخم ان کے شاگردوں اور مریدوں کے دلوں پر لگ جاتا ہے اور مدت العمر رستا رہتا ہے، یہ عالی ظرف لوگ ہیں ان کی کسی بات پر برا نہ ماننا چاہئے۔'' (رسائل ومسائل، دوم، ص:۵۰۴)

بداخلاقی کا یہ سنگین جرم کس پر عائد ہورہا ہے اور کس ادب واحترام کے

ساتھ، سبحان اللہ اور چلیئے!

''اس کی مثال تلاش کرنے کے لئے کہیں دور جانے کی ضرورت نہیں، اپنے ہی ملک کے ان علماء کا حشر دیکھ لیجئے جنھوں نے درس وفقہ کی مسندوں اور تزکیۂ نفس کے زاویوں سے نکل کر ملکی سیاست کے بحر مواج میں چھلانگ لگائی تھی، ہونا تو یہ چاہئے تھا کہ ان نفوسِ قدسیہ کی برکت سے دریا کی رفتار بدل جاتی اور اس کی گندگیاں دور ہو جاتیں، مگر ہوا یہ کہ وہ خود اس گندگی میں لت پت ہو گئے اور دریا کا رُخ موڑنے کے بجائے خود اس کے رخ پر مڑ گئے، آپ ان بزرگوں کی فہرست پر نگاہ ڈالیں، اس میں کیسے کیسے نامور استادانِ فن سباحت شریک ہیں مگر اس مشاہدے کو اب کون آنکھوں والا جھٹلا سکتا ہے کہ یہ سارے ہی استاد اپنے مایہ ناز شاگردوں اور خلیفوں سمیت یا غرق ہوئے یا بہ گئے۔'' (رسائل ومسائل، دوم، ص: ۶۰۰)

کتنی پیاری ہے یہ زبان، اور کتنا دلکش ہے یہ اُسلوب! ماشاء اللہ لگے ہاتھوں ذرا ڈوبنے والوں یا بہ جانے والوں کی فہرست بھی دیکھتے چلیں، ''داعیٔ دین'' نے تو زحمت تلاش مکتوب الیہ پر رکھ دی، ہم ان بزرگ کو کہاں تلاش کرتے پھریں، ہم ہی اپنے حافظہ سے مدد لیں۔ شیخ الہند مولانا محمود حسن دیوبندی، شیخ الاسلام مولانا سیّد حسین احمد مدنی، مفتی اعظم مولانا کفایت اللہ دہلوی، مولانا احمد سعید دہلوی، مولانا شبیر احمد عثمانی، مولانا عبید اللہ سندھی، مولانا ظفر احمد تھانوی، مولانا حفظ الرحمٰن سیوہاروی، مولانا عبد الباری فرنگی محلی!!! علامہ انور شاہ کشمیری اور علامہ سیّد سلیمان ندوی کو کیوں چھوڑا جائے، یہ حضرات بھی تو اس بحر مواج میں کودے تھے، اور ہاں مولانا عطاء اللہ شاہ بخاری اور مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی کیوں رہ جائیں۔ اس فہرست میں کچھ اربابِ طریقت بھی نظر آتے ہیں جو نمایاں طور پر ''استادانِ فن سباحت'' میں شاید شمار نہ ہو سکیں، مگر ان کے خلفاء اور ارادت مندوں کا حال پکار کر کہتا ہے کہ یہ حضرات بھی چھلانگ لگانے والوں میں ضرور تھے، ایک حضرت مولانا شاہ عبد الرحیم صاحب

رائپوری اور دوسرے ان کے نامور خلیفہ حضرت مولانا شاہ عبد القادر رائپوری۔ یہ حضرات کسی گروہ کے محترم بزرگ ہیں؟ یا کوئی اور مخلوق ہیں؟ جو کچھ بھی ہوں، مودودی صاحب بہر کیف کسی گروہ کے بزرگوں پر حملہ نہیں کرتے، داستان ابھی ختم نہیں ہوئی ہے، اور سنئے!

"آپ کے مخلصانہ مشوروں کا بہت شکر گذار ہوں، ممکن تھا کہ میں ان مشوروں پر عمل بھی کرتا لیکن اتفاق کی بات کہ عنایت نامہ ملنے کے دوسرے ہی روز مجھے ایک صاحب نے مفتی سعید احمد (مرحوم مفتی مدرسہ مظاہر علوم سہارن پور) کا مفصل فتویٰ جو "کشف حقیقت" کے نام سے چھپا ہے بھیج دیا، اور اس کے ساتھ دو تین اشتہار بھی بھیجے ہیں جن میں مولانا کفایت اللہ صاحب، مولانا جمیل احمد تھانوی، مولانا اعزاز علی اور مولانا مفتی مہدی حسن صاحب کے فتوے درج تھے، ان تمام فتووں کے دیکھنے کے بعد میری رائے بدل گئی، اب یہ حضرات اس مقام سے گذر چکے ہیں جہاں ان کو خطاب کرنا مناسب اور مفید ہو، سب سے زیادہ افسوس مجھے مولانا کفایت اللہ صاحب پر ہے کیونکہ میں ۳۲ رسال سے ان کا نیاز مند ہوں، افسوس کہ انھوں نے بھی جماعتی عصبیت میں آنکھیں بند کر کے یہ فتویٰ تحریر فرما دیا، باقی رہے دوسرے حضرات تو ان کے فتوے پڑھ کر میں نے یہ محسوس کیا ہے کہ جس وقت یہ فتوے لکھے جا رہے تھے اس وقت خدا کا خوف اور آخرت کی جواب دہی کا احساس شاید ان کے قریب بھی موجود نہ تھا، خصوصاً مفتی سعید احمد صاحب کے فتووں میں بد دیانتی کی بدترین مثالیں پائی جاتی ہیں، جنھیں دیکھ کر گھن آتی ہے، حقیقت یہ ہے کہ میں ان حضرات کے ساتھ بڑا حسن ظن رکھتا تھا، مگر اب ان کے فتوے دیکھ کر تو ایسا محسوس کرتا ہوں کہ بریلوی طبقے کے فتوے باز و کافر ساز مولویوں سے ان کا مقام کچھ بھی اونچا نہیں ہے۔

(رسائل و مسائل، دوم، ص: ۵۰۹، ۵۰۸)

صریح بد دیانتی کی کوئی مثال تو موصوف نے پیش نہیں کی، شاید اور کہیں پیش کی ہو، تاہم ہم بھی کچھ باتیں جانتے ہیں، کبھی ضرورت ہوئی تو پیش کر دی جائیں گی،

فی الحال تو یہ دیکھئے کہ کسی پر حملے کے خیال تک کا جو منکر ہو وہ کس بے تکلفی سے تیر ونشتر چلا رہا ہے اور پھر معصوم کا معصوم ہے، ایک بار پھر جگر تھامئے اور دیکھئے کہ خنجر کی نوک کس کس پر بیٹھتی ہے۔

> ''حقیقت یہ ہے کہ ہمارے علماء کرام کی اکثریت یا تو قلت فہم کے باعث یا کم ہمتی کے سبب سے یا پھر اپنی نااہلی کے اندرونی احساس کی وجہ سے دین ودنیا کی اس تقسیم پر راضی ہو چکی ہے جس کا تخیل اب سے مدتوں پہلے عیسائیوں سے مسلمانوں کے یہاں درآمد ہوا تھا، انھوں نے چاہے نظری طور پر اسے پوری طرح نہ مانا ہو مگر عملاً وہ اسے تسلیم کر چکے ہیں کہ سیاسی اقتدار اور دنیوی ریاست وقیادت غیر اہل دین کے ہاتھ میں رہے، خواہ وہ فساق وفجار ہوں یا مشرکین وکفار، اور مذہب کی محدود دنیا میں ان کا سکہ رواں رہے، یہ محدود دنیا بے دین سیاست وقیادت کی مسلسل تاخت سے روز بروز سکڑ کر کتنی ہی محدود ہوتی چلی جائے اس تقسیم کو قبول کرنے کے بعد یہ حضرات تمام تر قوت دو باتوں میں صرف کرتے ہیں، ایک اپنی محدود مذہبی ریاست کی حفاظت، جس کے مسائل ومعاملات میں کسی کی مداخلت انھیں گوارہ نہیں، دوسرے کسی ایسی بے دین قیادت سے گٹھ جوڑ جو مذہب کے محدود دائرے میں ان کی اجارہ داری کی بقا کی ضمانت دے اور اس دائرہ سے باہر کی دنیا میں جس فسق اور ضلالت کو چاہے فروغ دیتی رہے، اس طرح کی ضمانت اگر کسی قیادت سے انھیں مل جائے تو یہ دل کھول کر اس کا ساتھ دیتے ہیں اور خود جان لڑا کر اسے قائم رکھنے میں بھی دریغ نہیں کرتے۔'' (رسائل ومسائل، دوم، ص: ۴۹۹)

سب کچھ سنئے، مگر یہ نہ کہئے کہ علماء پر حملہ کیا ورنہ طبع نازک پر گراں گذرے گا ، اور فرما دیں گے کہ آپ بغض وعناد کے شکار ہیں، دل میں کوئی پرانا بخار ہے، ہمارا یہ داعیٔ دین نیتوں تک کو کھنگال ڈالتا ہے، اور جب غصہ ہوتا ہے تو اشتعال کے شرارے بہت دور تک پھیلتے ہیں، یقین نہ ہو تو سنئے! لیکن ذرا پس منظر تو معلوم کر لیجئے، ہمارے

اس داعی نے عرصہ ہوا ایک خوبصورت اصول کا انکشاف کیا تھا، یہ اصول تھا حکمت عملی کا، درحقیقت ایک تیز قسم کا ہتھیار تھا جس سے دین کے بہت سے اصولوں کی گردن کاٹی جاسکتی ہے، ایسے اصول جن کو ہمارا یہ داعی تسلیم کر چکا ہو، ضرورت اس کی یوں پڑی کہ ابتداءً اس مجددِ اسلام نے یہ دعویٰ کیا تھا کہ:

> ''پھر جس لیڈر شپ کی اِعْلَاءِ کَلِمَۃُ اللہِ کے لئے ضرورت ہے وہ ایسی لیڈر شپ ہے جو ان اصولوں سے ایک انچ ہٹنے کے لئے تیار نہ ہو، جن کا بول بالا کرنے کے لئے اسلام اٹھا ہے، خواہ اس ہٹ کی بدولت تمام مسلمان بھوکے ہی کیوں نہ مر جائیں، بلکہ تہ تیغ ہی کیوں نہ کردئے جائیں۔'' (سیاسی کشمکش، سوم، ص: ۱۳۵)

چنانچہ جب جماعت اسلامی کا سیل رواں چلا تو بڑے بڑے بیرسٹروں کو، وکلاء کو، حکومت کے ملازمین کو بہالے گیا۔ فتویٰ یہ تھا کہ یہ طاغوتی نظام ہے، اس کے ساتھ اشتراک درست نہیں ہے، کچھ عرصہ جوش میں گذرا، ترکِ تعاون کا ہنگامہ رہا، پھر جب ہوش کی ٹھنڈی سڑک پر پہونچے تو فکر معاش نے ستایا، کدھر جائیں؟ اکثر راستے تو اپنے ہی ہاتھوں بند کر چکے تھے، ایمان ابھی کچا تھا، حکومت الٰہیہ کے دیدار کا وقت بھی دور تھا، پریشانی بڑھی، اپنے مانے ہوئے اصولوں کو کیسے توڑیں، مفکرین بیٹھے، غور کیا، سوچا، کشتی ڈوبتی نظر آئی، بالآخر ناخدا کو ایک ترکیب سوجھ گئی، پکارا حکمت عملی کو اپناؤ، بس بیڑا پار ہے، پھر دھندا چل پڑا، ہر پرزہ اپنی اپنی مشین میں جڑ گیا، وکالت بھی ہونے لگی، ملازمت بھی کی جانے لگی، الیکشن میں بھی حصہ لیا جانے لگا، حکمت عملی کا سورج طلوع ہوا تو تمام اصولوں کی روشنی ماند پڑ گئی، اب بڑے اطمینان سے سب کاروبار بھی ہو رہے ہیں اور حکومت الٰہیہ کی سعی بھی کی جارہی ہے۔ یادش بخیر! غالبًا اسی حکمت عملی کے مقدس اصول نے ہندوستان میں جماعت اسلامی کو آر ایس ایس کے گلے سے لگا دیا، حالانکہ دونوں کے سمت سفر میں مشرق ومغرب کا فرق ہے، اب نہ

جانے مومنین کی یہ جماعت کدھر جارہی ہے، خیر بات دور ہوگئی، مقصد یہ تھا کہ جس وقت حکمت عملی کا سورج طلوع ہورہا تھا تو ہندوستان میں کچھ لوگ اس سے چونکے تھے، ان چونکنے والوں میں مولانا محمد منظور نعمانی کے فرزند اکبر جناب مولانا عتیق الرحمٰن سنبھلی بھی تھے، انھوں نے تنقید لکھی، احترام کے ساتھ لکھی، سات آٹھ قسطوں میں لکھی، کیسے ممکن تھا کہ مودودی صاحب کے درِ دولت تک بار نہ پاتی۔ پہونچی یا پہونچائی گئی، کسی صاحب نے اس کے حوالے سے کچھ سوالات کرڈالے، جواب ان الفاظ میں شروع ہوتا ہے:

> ''الفرقان کی جس بحث کا آپ نے ذکر کیا ہے، اس کے موقع محل اور انداز سے صاف محسوس ہوتا ہے کہ اصل بنائے بحث بجائے خود یہ مسائل نہیں ہیں، بلکہ دل کا ایک پرانا بخار ہے جو مدتوں سے موقع کی تلاش میں دبا پڑا تھا، اور اب اس کو نکالنے کے لئے کچھ مسائل بطور حیلہ ڈھونڈ لئے گئے ہیں، اگر کوئی شخص یہ ارادہ کرکے بیٹھ جائے کہ کسی کو متہم کرنا ہے تو دنیا میں کوئی نہیں جو ایسے شخص کی مار سے بچ جائے۔'' (تفہیمات، سوم، ص:۱۱۵)

''الفرقان'' کی یہ بحث ہم نے بھی پڑھی ہے، ہمیں تو کوئی بخار محسوس نہیں ہوا، بہت نیازمندانہ لہجہ، شائستہ گفتگو، سطر سطر سے اپنا چھوٹاپن ظاہر! مگر ہم کیا اور ہماری نگاہ کیا؟ وہ عینک جماعت اسلامی کے دفتر میں ملتی ہے جس کو لگالیجئے تو فوراً تنقید کرنے والے کا پرانا بخار نظر آجائے گا، جاہلیت کے جراثیم کلبلاتے صاف دکھائی دیں گے، افسوس وہ عینک ہمیں حاصل نہیں ہے، اشتعال میں کچھ اور تموج ہوا تو یہ شرارے اور اُڑے۔

> ''اب اس کا کیا علاج کیا جائے کہ یہ بات اطفالِ مکتب تک جاپہونچی۔''
> (تفہیمات، سوم، ص:۱۲۳)

''اطفالِ مکتب'' کون؟ مولانا عتیق الرحمٰن سنبھلی، بے شک آپ کو حق ہے جو

چاہے آپ کا حسن کرشمہ ساز کرے، شرارہ پر شرارہ!

''میرے لئے ان معترضین کا حریف بننا مشکل ہے، لیکن جب ذاتی بغض وعناد کی بنا پر شرعی مسائل میں کھینچ تان کی جانے لگے تو اس کی اصلاح ناگزیر ہے۔'' (تفہیمات، سوم، ص:۱۱۵)

کس بے تکلفی کے ساتھ دعویٰ کر دیا گیا کہ معترض ذاتی بغض وعناد کا شکار ہے، اس کے دل میں پرانا بخار ہے، طفل مکتب ہے۔ یہ انداز صرف یہیں نہیں ہے، یہ تیر اوروں پر بھی برسے ہیں۔ وحید الدین خاں کی مکاتبت دیکھ لیجئے۔ کوثر نیازی کی مراسلت پڑھ لیجئے، سب جگہ موصوف کو زورِ نفسانیت ہی نظر آتا ہے، اس صدی میں ایک ہی تو ذات پیدا ہوئی جو نفس ونفسانیت سے یکسر پاک ہے۔

یہ فرمودات تو علماء کے متعلق ہیں، اب کچھ صوفیاء کے بارے میں سن لیجئے، پھر ہم یہ داستانِ درد لپیٹ دیں، پہلے موصوف کا نقطۂ نظر معلوم کیجئے۔

''میرا نقطۂ نظر یہ ہے کہ اصلاحِ باطن اور تزکیۂ نفس کا جو طریقہ قرآن وسنت اور عمل صحابہ سے ثابت ہے وہی کافی ہے، اور اسی پر ہمیں اکتفا کرنا چاہئے، اس سے بہتر کوئی طریقہ نہیں ہے، اس میں کمی بیشی کرنا نہ درست ہے نہ مفید، اس سے ہٹ کر جو طریقے جس نے ایجاد کئے ہیں، یا دوسرے اَدْیان ومِلل کے متبعین سے اخذ کئے ہیں ان سے اجتناب کرنا چاہئے، اس رائے میں اگر کوئی غلطی ہے تو آپ اس پر مجھے دلائل کے ساتھ متنبہ فرمائیں، پھر میں اس پر غور کروں گا، لیکن میں اس الزام سے برأت ظاہر کرتا ہوں کہ اس اختلاف رائے کی وجہ سے میں صوفیاء کا مخالف ہوں، یا تصوف کا دشمن ہوں، اہل تصوف کو بالکلیہ مطعون کرتا ہوں۔'' (رسائل ومسائل، سوم۔ ص:۴۲۴)

بیشک آپ کی رائے میں کیا غلطی ہے، مگر یہ تو فرمائیے کہ جو تصوف مجدد الف ثانیؒ سے لے کر شاہ اسمٰعیل شہید تک اور پھر حاجی امداد اللہ مہاجر مکی سے مولانا تھانویؒ ومولانا مدنیؒ تک پہونچا ہے، اور علماء دیوبند کا مشرب ہے، اس کے متعلق کیا خیال ہے

، یہ بھی تو صاف ہو، معلوم نہیں آپ کن صوفیاء کے مخالف نہیں ہیں، وہ کس دنیا میں رہتے ہیں، آپ کا ایک فرمودہ تو یہ ہے:

''پہلی چیز جو مجھ کو مجدد الف ثانیؒ کے وقت سے شاہ صاحب اور ان کے خلفاء کے تجدیدی کام میں کھٹکی ہے، وہ یہ ہے کہ انھوں نے تصوف کے بارے میں مسلمانوں کی بیماری کا پورا اندازہ نہیں لگایا، اور نادانستہ ان کو پھر وہی غذا دیدی جس سے مکمل پرہیز کرانے کی ضرورت تھی، حاشا کہ مجھے فی نفسہ اس تصوف پر اعتراض نہیں ہے جو ان حضرات نے پیش کیا وہ بجائے خود اپنی روح کے اعتبار سے اصلی تصوف ہے، اور اس کی نوعیت احسان سے کچھ مختلف نہیں لیکن جس چیز کو میں لائق پرہیز کہہ رہا ہوں وہ متصوفانہ رموز واشارات اور متصوفانہ زبان کا استعمال، اور متصوفانہ طریقے سے مشابہت رکھنے والے طریقوں کو جاری رکھنا ہے، یہ ظاہر ہے کہ حقیقی اسلامی تصوف اس خاص قالب کا محتاج نہیں ہے، اس مقصد کے لئے دوسرا قالب بھی ممکن ہے۔''

چند سطروں کے بعد:

''پھر کیا ضرور ہے کہ اسی پرانے قالب کو باقی رکھنے پر اصرار کیا جائے جس میں مدتہائے دراز سے جاہلی تصوف کی گرم بازاری ہو رہی ہے، اس کی کثرت اشاعت نے مسلمانوں کو جن سخت اعتقادی واخلاقی بیماریوں میں مبتلا کیا ہے وہ کسی صاحب نظر سے پوشیدہ نہیں ہیں، اب حال یہ ہو چکا ہے کہ ایک شخص خواہ کتنی ہی صحیح تعلیم دے بہر حال یہ قالب استعمال کرتے ہی وہ تمام بیماریاں پھر عود کر آتی ہیں، جو صدیوں کے رواج عام سے اس کے ساتھ وابستہ ہوگئی ہیں، پھر جس طرح پانی جیسی حلال چیز بھی اس وقت ممنوع ہو جاتی ہے جب وہ مریض کے لئے نقصان دہ ہو، اسی طرح یہ قالب بھی مباح ہونے کے باوجود اس بنا پر قطعی چھوڑ دینے کے قابل ہو گیا ہے کہ اسی لباس میں مسلمانوں کو افیون کا چسکا لگایا گیا ہے، اور قریب جاتے ہی ان مزمن مریضوں کو پھر وہی چنیا بیگم یاد آتی ہے جو صدیوں ان کو تھپک تھپک کر سلاتی رہی

ہے۔" (تجدیدواحیائے دین،ص:۱۱۹،۱۱۸)

طویل گفتگو ہے کہاں تک نقل واقتباس ساتھ دے، اتنا ہی غور سے پڑھ لیجئے !بات صاف ہے، تصوف واحسان کے حصول کا عملی طریقہ جو صدیوں سے چلا آرہا ہے مہلک ہے، خطرناک ہے، قابل ترک ہے، اس سے پرہیز لازم ہے، شریعت کی اصطلاح میں "حرام" ہے، تاہم خط کشیدہ عبارت پر دوبارہ نظر ڈال لیجئے، یہ شکر کی خول ہے، ہمارا یہ "داعیٔ برحق" جب کوئی تلخ گھونٹ امت کے گلے سے اتارتا ہے تو جابجا اس پر شکر کی خول چڑھاتا جاتا ہے تاکہ تلخی محسوس نہ ہو، لیکن اس سے کیا ہوتا ہے؟ تلخی نظر آرہی ہے۔ اب مجدد صاحب سے شاہ صاحب تک کو عقل ومنطق کی رو سے دانا و مصلح قرار دیا جائے، جب وہ اتنی کھلی ہوئی بیماری کا پورا اندازہ نہ کرسکے اور وہی غذا بیمار کو دے دی جس سے مکمل پرہیز کرانے کی ضرورت تھی، موصوف کو محسوس ہورہا تھا کہ یہ کڑوا گھونٹ حلق سے فرو نہ ہوگا، اس لئے جابجا ان بزرگوں کے اعترافات اس بحث میں کرتے گئے ہیں، اور پھر "لیکن" اور "مگر" سے مٹاتے بھی گئے ہیں۔ یہ عجب ملغوبہ بحث ہے، بالکل "ہاں" "نہیں" کا معجون مرکب ہے، کتاب کھول کر پڑھ لیجئے آپ کو خود اندازہ ہوجائے گا، بہرحال پوری بحث سے تمام تر شکر کی خولوں اور سجداتِ سہو کے بعد بھی تصوف واہل تصوف کی مخالفت کے جو شعلے لپک رہے ہیں وہ مخفی نہیں ہیں۔

اور ہاں لگے ہاتھوں کوئی موصوف سے یہ بھی پوچھ لے کہ اسلام کی تعبیر "تحریک" دین کی تعبیر "اسٹیٹ" پیغمبر کی تعبیر "لیڈر" سے کرنی بھی کسی غلط تصور کو ذہن ودماغ تک کھینچتی ہے، یا یہ تعبیرات بالکل معصوم ہیں، اگر کوئی آپ سے یہ کہہ پڑے کہ جناب جدید تعبیرات ...... ہاں وہی انگریزوں کی لائی ہوئی تعبیرات ...... پر ریجھے ہوئے ہیں، ان میں کوئی خرابی آپ کو نظر نہیں آتی، البتہ قدیم تعبیرات جو مسلمانوں میں رائج ہیں وہ سب گردن زدنی، ان سے بیماریاں پھیلتی ہیں تو آپ کی

جبین ناز پر شکن آجائے گی۔

ہم ناظرین سے گزارش کرتے ہیں جماعت اسلامی کے مومنین کو آپ نے بہت کہتے سنا ہوگا کہ مودودی صاحب مظلوم ہیں، علماء نے ان پر بہت ظلم توڑا ہے، ضَالّ اور مُضِل کہا، ان پر فتوے جڑے، ان کی راہ میں کانٹے بچھائے، ان پر تکفیر وتضلیل کے تیر ونشتر برسائے، آپ نے مان بھی لیا ہوگا، لیکن یہ تصویر کا ایک ہی رُخ ہے۔ ان طول طویل اقتباسات میں تصویر کا دوسرا رُخ دیکھئے۔ صدیوں پر صدیاں بیت گئیں، ایک سے بڑھ کر ایک عالم پیدا ہوئے، یہ علماء دین کے محافظ تھے، پاسبان تھے، انھوں نے ہر طوفان میں اسلام کی شمع جلائے رکھی، طوق وسلاسل کا مقابلہ کیا، قید وبند کی تکلیفیں جھیلیں، جلاوطنی میں مارے مارے پھرے مگر دین کی جوابانت سینے سے لگائی تھی، دمِ آخر تک لگائے رکھی، حکومتوں سے ٹکرائے، باطل نظریات سے لڑے، مخالف حالات سے بھڑے، ظلم واستبداد سے پنجہ لڑایا، مگر اللہ کے دین کو بلند رکھا۔ یہ تاریخ کا مسلمہ واقعہ ہے جسے کوئی مؤرخ جھٹلا نہیں سکتا، لیکن دورِ حاضر کا مردِ داعی اُٹھتا ہے اور بیک جنبش قلم ان تمام کارناموں پر پانی پھر دیتا ہے، وہ کہتا ہے کہ یہ دین وہ دین نہیں جسے محمد رسول اللہ ﷺ لائے تھے، وہ تو کبھی کا مٹ چکا تھا، یہ دین کا ترمیم شدہ ایڈیشن تھا، یہ ترمیم حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے دورِ خلافت سے ہی شروع ہوگئی تھی، تاتاریوں کے حملے کے بعد یہ ترمیم مکمل ہوئی، یہ ترمیم شدہ دین تھا، مسخ شدہ مذہبیت تھی، ایک بے روح لاشہ تھا، جسے علماء اپنے کاندھوں پر اٹھائے ہوئے تھے، یہ دین کفر سے ہم آہنگ ہی نہیں بلکہ کفر کا خادم تھا، تمام تر علماء نظامِ باطل کے خدمت گار تھے، انھوں نے مذہب کا حلیہ بگاڑ دیا تھا، اسی کے مطابق نظامِ تعلیم بنا، مدرسے تعمیر ہوئے، خانقاہیں بنیں جن سے کفر کے نوکر چاکر ڈھل ڈھل کر نکلے، کفر سے ان کی ساز باز تھی،

اس کو قائم کرنے کے لئے انھوں نے جانیں لڑادیں، وہی دین......ترمیم شدہ دین ......رفتہ رفتہ منتقل ہوا، ہمارے زمانے تک پہونچا، اس دور کے علماء کا وظیفہ بھی وہی رہا جوان کے اسلاف کا رہ چکا تھا، مزید برآں اخلاق کی پستی کا یہ عالم تھا کہ بڑے سے بڑے عالم وصالح کیلئے بہتان تراشی مباح، تہمت زنی جائز، فتوے لکھتے وقت خوفِ خدا دور ہوجاتا ہے، اور احساسِ جواب دہی جواب دے جاتا ہے، بڑے بڑے علماء جماعتی عصبیت کے شکار، کم ہمت، نااہل، حماقت میں گرفتار، قرآن وحدیث پڑھتے پڑھاتے ہیں مگر دین کی ہوا تک نہ لگی، فضا تاریک تھی، کفر کے بادل گرج رہے تھے، باطل کی گھٹا منڈلا رہی تھی، کل اور آج سے نہیں صدیوں سے کوئی چراغ نہ جلا، کوئی شمع نہ روشن ہوئی، کوئی ستارہ نہ چمکا، اچانک دیکھتے دیکھتے تاریکیوں کے دبیز حجاب میں شگاف ہوا، بادلوں میں روزن ظاہر ہوا، اور مردِ داعی کا چمکتا ہوا چہرہ نمودار ہوا، اس کے قلم کی ایسی بجلی چمکی کہ تمام تاریکیاں چھٹ گئیں، بادل ہٹ گئے، دین جو مٹ چکا تھا زندہ ہوگیا، ظاہر ہے کہ یہ وہ دین تو نہیں ہوسکتا جو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے دور سے پرورش پارہا تھا، پھر کون سا دین ہے؟ کیا حضور ﷺ کے زمانے کا؟ کیا خبر کون بتا سکتا ہے، دنیا تو اب تک اسی دین کو باقی اور دائم سمجھے ہوئے تھی، اب خدا جانے یہ کون سا دین ہے؟ یہ نقشہ آپ نے دیکھا! انصاف کیجئے اس مردِ داعی نے کس کس پر تلوار گھمائی ہے، کس کو بخشا ہے؟ کس کو چھوڑا ہے؟ بے چارے علماء تڑپے تو تڑپنے کی بھی اجازت نہیں، وہ قتل کئے جائیں تو عین ہنر، ہم تڑپ جائیں تو لائق گردن زدنی، انصاف! انصاف!

ہم آہ بھی کرتے ہیں تو ہوجاتے ہیں بدنام
وہ قتل بھی کرتے ہیں تو چرچا نہیں ہوتا

ایک شخص بیٹھا مسلسل بجلی کی شاک پر شاک لگائے جارہا ہے، رُواں رُواں

داغتا ہے، یہ بے چارہ فریاد کرتا ہے تو اسے ملامت کرتا ہے کہ بیوقوف فن کی داد نہیں دیتا، چیختا ہے۔

ایک شخص دیوار کی اینٹیں چن چن کر نکالتا ہے، گھر والا پکارتا ہے، تو یہ ڈانٹ پلاتا ہے، احمق دیکھ تیری عمارت خراب ہے، میں کس خوبصورتی سے اینٹ اینٹ جدا کررہا ہوں، احسان مان! میں تیرا محسن ہوں۔ آپ کس کو ظالم کہیں اور کس کو مظلوم! اینٹ پر اینٹ کھسکانے والا ظالم ہے یا فریاد کرنے والا، دنیا کی ریت بھی نرالی ہے۔

چور چوری کر کے اتنے زور سے چور چور چلاتا ہے کہ لوگ یقین کرلیں کہ چوری کرنے والا کوئی اور ہے۔

کوئی اس مردِ داعی سے پوچھے کہ جناب! یہ دین جو عرصہ دراز سے گم تھا آنجناب کو اصلی شکل وصورت میں مل کہاں گیا؟ ظاہر ہے کہ تعلیم وتعلم کی وادیوں سے تو آپ گذرے نہیں؟ پھر کس رہگذر سے اٹھا لائے اور پیش کردیا کہ مسلمانو! یہی تمہارا اصلی دین ہے جس سے تم محروم تھے، مہجور تھے۔

ہمارا یہ مردِ داعی اس پر فخر کرتا ہے کہ اس نے ان بوسیدہ، کرم خوردہ مدرسوں میں تربیت نہیں پائی، اور باطل کے خدمت گزار علماء کے سامنے زانوئے تلمذ تہ نہیں کیا ہے، کسی بھلے مانس نے ایک مرتبہ پوچھ لیا کہ جناب نے کس عالم سے فیض حاصل کیا ہے؟ تو وہاں قلم سے غیظ وغضب کی چنگاریاں ابل پڑیں۔

> ''یہ ایک لا حاصل سوال ہے کہ میں نے کس عالم سے فیض حاصل کیا ہے، یہ سوال تو اس سے کرنا چاہئے جس نے کوئی علمی کام نہ کیا ہو، اور جس کے علمی مقام کو جاننے کے لئے مدرسہ کی سند اور استادوں کے سوا اور کوئی ذریعہ نہ ہو، میں نے کام کیا ہے اور میرا کام چھپا ہوا نہیں ہے بلکہ چھپا ہوا سب کے سامنے موجود ہے، اس کو دیکھ کر ہر شخص معلوم کرسکتا ہے کہ اس نے کیا کچھ پڑھا ہے، اور جو کچھ پڑھا ہے اسے کتنا ہضم کیا

ہے۔" (رسائل ومسائل، دوم، ص:۴۹۶)

اس جواب میں اگر پندار وانانیت کی بو محسوس ہوتی ہے تو یقیناً آپ کی دماغی حالت درست نہیں ہے، یہ اگلے لوگوں کی باتیں ہیں کہ دعویٰ نہ کرو، ڈینگیں نہ مارو، تواضع اختیار کرو، اور یہ بھی انھیں کی فرسودہ کہانیاں ہیں کہ فلاں نے فلاں سے علم حاصل کیا، اور فلاں نے فلاں کی صحبت پائی، اور فلاں نے کسی سے فیض نہیں حاصل کیا، اس لئے اس کا علم معتبر نہیں، یہ سب ترمیم شدہ دین کے نسخے ہیں، اب انھیں کون پوچھتا ہے؟ اصل دین میں نہ سند علمی کی ضرورت ہے اور نہ سند عملی کی، چند کتابوں کے مصنف بن جایئے اور ہانک لگا دیجئے کہ میں نے کام کیا ہے، کوئی دیکھ لے، جس کے پاس کوئی کام نہ ہو وہ سند دکھاتا پھرے، کہاں تک سناتا جاؤں کہانی "اصلی دین" کی۔

بات ایک اور کہی جاتی ہے اور بہت زور سے کہی جاتی ہے کہ معترضین ہماری عبارتوں کو سیاق وسباق سے جدا کر کے اس سے غلط مفہوم اخذ کرتے ہیں، بات کچھ لگتی سی معلوم ہوتی ہے، عبارتوں کو سیاق وسباق سے ملانے کے بعد کچھ اس کی تائید بھی ہوتی ہے، مگر یہ ایک دھوکہ ہے، سفسطہ ہے۔ بات یہ ہے کہ ایک شخص ایک خوبصورت گلاس میں نہایت خوش رنگ شربت آپ کے پاس لاتا ہے، آپ اس کا رنگ دیکھتے ہیں، گلاس کا حسن دیکھتے ہیں اور بے اختیار پینا چاہتے ہیں، ایک ڈاکٹر کہتا ہے کہ اس میں زہر ملا ہوا ہے، آپ یقین نہیں کرتے، وہ کیمیاوی تحلیل کر کے زہر کے اجزاء نکال کر دکھاتا ہے، شربت لانے والا کہتا ہے، یہ کیا ظلم ہے، اس کو شربت میں ملا کر دیکھئے کہیں نظر آتا ہے، آپ غور کیجئے اس کا کیا جواب ہوگا۔

یہی حال ہمارے اس مردِ داعی کی کتابوں اور لٹریچر کا ہے، زہر پوری کتاب میں گھلا ہوا ہے، ان کا انتخاب بے حد دشوار، کیمیاوی تحلیل اور مشکل، بظاہر اس میں زہر

معلوم نہیں ہوتا، مگر ہے پوری مقدار میں۔ یہ بیچارے علماء کہیں مقدار زیادہ پا جاتے ہیں تو اسے ہی نکال کر دکھاتے ہیں، وہاں سے الگ کر کے زہر صاف معلوم ہونے لگتا ہے، ہمارا بھائی اصرار کرتا ہے کہ اس کو کتاب میں لے جا کر دیکھو، وہاں شکر کی خول رکھی ہے، درحقیقت بات وہاں بھی بدلتی نہیں ہے، بس ڈھک جاتی ہے، اب سمجھ میں نہیں آتا کہ قصور کس کا ہے؟ زہر چھپانے پر جو اصرار کرتا ہے اس کا، یا جو ظاہر کر دیتا ہے اس کا، ہم نے تو یہی دیکھا، یہی پایا، یہی سمجھا، باقی نہ سمجھنے والوں پر جبر نہیں ہے، اور سمجھ جانے والوں کو سمجھانے سے صبر نہیں۔

ناقدین پر ایک اور چلتا ہوا اعتراض کیا جاتا ہے، انھیں کی زبان سے سنئے!

> ''یہ ایک عجیب نفسیاتی کیفیت ہے کہ آپ منطق کا زور لگا کر ایک شخص کی بات میں سے بدترین معنیٰ نکالنے کی کوشش کریں اور وہ چاہے کتنی ہی وضاحت کے ساتھ اپنا مدعا بیان کرے، مگر آپ یہی اصرار کرتے چلے جائیں کہ نہیں تیرا اصل مدعا وہ نہیں جو تو بیان کرتا ہے بلکہ وہ ہے جو ہم تیری طرف منسوب کر رہے ہیں گویا آپ کوئی وکیل استغاثہ ہیں جس نے ملزم کو پھانسنے ہی کے لئے اپنے موکل سے فیس لی ہے، ستم یہ ہے کہ یہاں موکل اور کوئی نہیں آپ کا اپنا نفس ہے، اور اس کی فیس لذتِ نفس کے سوا کچھ نہیں،'' (تفہیمات، سوم، ص: ۱۹۰)

یہ بات تقریباً ہر اعتراض پر کہی گئی ہے، جو ان کی عبارتوں پر کئے گئے ہیں، دیکھنے والا اگر بہت سمجھ دار نہ ہو تو اسے صحیح سمجھ لے گا، مگر درحقیقت یہ ایک بہت بڑا مغالطہ ہے، اتنا بڑا کہ اسے غلط سمجھنا دشوار، اور غلط ثابت کرنا دشوار تر ہے۔ بات یہ ہے کہ لغت اور محاورہ کے اعتبار سے تو معنی وہی ہوتا ہے جو معترضین اور ناقدین بیان کرتے ہیں، لیکن موصوف اگر اس معنی کے شائع ہونے کو حکمت عملی کے خلاف سمجھتے ہیں تو بجائے اس سے رجوع کرنے کے اس کی ایک خوبصورت ''وضاحت'' کر دیتے

ہیں، وہ وضاحت ایسی ہوتی ہے جس کی گنجائش عبارت میں ہوتی ہے، اس سے اعتراض ختم ہوجاتا ہے، یہ مجاہدین سمجھ لیتے ہیں کہ میدان مارلیا اور مطلب صاف ہوگیا، کاش ایسا ہوتا، مگر سچی بات یہ ہے کہ خاص وہ عبارت تو یقیناً صاف ہوگئی مگر جماعت کا مجموعی لٹریچر جو فی الحقیقت مودودی صاحب کی ہی کتابوں سے عبارت ہے، اس وضاحت کا شدت سے انکار کرتا ہے۔ دراصل یہ وضاحت نہیں ہے، عذرِ گناہ ہے اور شاید بدتر از گناہ۔ کوئی مردِ دانا اچھی بات کہہ گیا ہے، ''کلامے کہ محتاجِ یعنی باشد، لایعنی است'' (جو کلام یعنی کا محتاج ہو وہ لایعنی ہے) یہ بات ہوا میں نہیں کہی جارہی ہے، اس کی دلیل سنئے!

جماعت کے دستور میں یہ جملہ اب بھی لکھا موجود ہے''رسولِ خداؐ کے سوا کسی کو تنقید سے بالاتر نہ سمجھے'' اس پر اعتراض ہوا کہ تنقید کا دائرہ اتنا وسیع ہوگیا کہ انبیاء سابقین کی عصمت بھی خطرے میں ہے، اور حضراتِ صحابہ کی آبرو بھی۔ اس پر بہت شور مچایا گیا کہ بات کا مطلب سمجھنا بھی جن کو نہیں آتا وہ اعتراض کیوں کرتے ہیں، یہاں انبیاء سابقین کا کیا ذکر، ان کے علاوہ کی بات ہے، اور تنقید بمعنی تنقیص نہیں ہے۔ اتنا تو سمجھنا چاہئے کہ کھرا کھوٹا پرکھنے کو تنقید کہتے ہیں، صحابہ معیار تو نہیں ہیں، برسرِ حق ہونا اور ہے، اور معیارِ حق ہونا امر دیگر، صحابہ کا قول وعمل بھی قرآن وحدیث کی کسوٹی پر پرکھا جائے گا، بسر وچشم، عمدہ وضاحت ہے، چشم ما روشن ودل ماشاد۔

ہم ذرا یہ پوچھ لیں کہ بیشک تنقید پرکھنے ہی کے معنی میں ہے، تنقیص کے معنی میں ہرگز نہیں، لیکن قبلہ سچ کہئے گا جس ماحول میں یہ لفظ آپ کے قلم گہربار سے صادر ہورہا ہے کیا وہاں اس کے معنی بالعموم یہی مراد ہوتے ہیں؟ نہیں، اور یقیناً نہیں۔ یہاں تو یہ لفظ عموماً تنقیص کا ہی مرادف سمجھا جاتا ہے، پھر دستور میں جہاں بالکل نپے

تلے اور محتاط الفاظ استعمال کیے جاتے ہیں، اس لفظ کے باقی رکھنے پر اصرار کیوں ہے، یاد رکھئے ، ماحول کی طاقت کو کوئی ڈکشنری شکست نہیں دے سکتی، اچھا چلئے مان لیا، لغت کی بات ہی درست، مگر ہماری نگاہ جب آپ کے لٹریچر پر پڑتی ہے تو دو اور دو چار کی طرح یہ بات کھل جاتی ہے کہ تنقید کے نام پر جو عمل آپ کے یہاں ہو رہا ہے وہ سراسر تنقیص بلکہ بہتان ہے، افترا ہے۔ تفصیل دوسری کتابوں میں ہے، ہم اس میں پڑنا نہیں چاہتے ، کوئی ایمان دار خالی الذہن ہو کر آپ کا لٹریچر پڑھ کر اس کے علاوہ کوئی تاثر قائم کر ہی نہیں سکتا کہ آپ صحابہ ہی نہیں بلکہ انبیاء تک کی تنقیص فرماتے ہیں اور معیارِ حق ہونا تو درکنار خلافت وملوکیت کی سطریں تو صحابہ کو برسر حق بھی نہیں چھوڑتیں ، بلکہ حضرت معاویہؓ، حضرت عمرو بن عاصؓ، حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ جیسے جلیل القدر صحابہ کو ایک شریف انسان کی سطح پر باقی نہیں رہنے دیتیں۔ آپ بتائیے ہم آپ کی چند سطری وضاحت کو مانیں، یا اس پورے لٹریچر میں پھیلی ہوئی واضح اور قطعی شہادت کو، پھر اس کے علاوہ ہمارا سابقہ جماعت اسلامی کے مجاہدین سے بھی پڑتا ہے، ہم انھیں دیکھتے ہیں کہ بڑی بے باکی اور جرأت کے ساتھ صحابہ کی بدگوئی کرتے پھرتے ہیں، ظاہر ہے کہ وہ پیدائشی بدگو تو ہیں نہیں، آپ کا لٹریچر پڑھ کر ہی ان میں یہ اسپرٹ پیدا ہوئی ہے، معلوم ہوا ہے کہ تنقید اور معیارِ حق وغیرہ کا مطلب وہی ہے جو معترضین نے سمجھا ہے، وہ منطق کا زور نہیں لگاتے، آپ کی عبارتوں کی سلوٹیں محسوس کر لیتے ہیں، ایک اسی بات کا یہ حال نہیں ہے، تمام تر وضاحتوں کا یہی حال ہے، ہم سے ہو سکا تو اس پہلو سے ہر ایک اعتراض کا جائزہ لیں گے۔

**نوٹ:** کتاب کے ترجمے میں کوشش تو ہم نے یہی کی ہے کہ جہاں جہاں مودودی صاحب کی کتابوں کے حوالے آئے ہیں انھیں اصل کتاب سے نقل کریں،

لیکن ہم اس کوشش میں پوری طرح کامیاب نہ ہوسکے، رسائل ومسائل کا پہلا حصہ ہمیں دستیاب نہ ہوسکا، خطبات کا وہ حصہ بھی نہ مل سکا جس کی عبارت عبادات کے ذیل میں نقل کی گئی ہے، ہم نے فقط ترجمے پر اکتفا کیا ہے۔ الفاظ تو یقیناً مودودی صاحب کے نہیں ہیں تاہم مفہوم میں کوئی تغیر وتبدل انشاء اللہ نہیں ہوگا، لیکن ناظرین سے ہم گزارش کرتے ہیں کہ اصل کتابوں میں حوالے ڈھونڈتے وقت کامل مطابقت نہ ہوسکے تو سرگرانی محسوس نہ کریں، کیونکہ مودودی صاحب کا دستور یہ ہے کہ جب کوئی بات زیادہ قابل اعتراض اور واضح گمراہ کن ہوتی ہے اور اعتراضات کے بعد انھیں تنبہ ہوجاتا ہے تو بجائے اس کے کہ علی الاعلان اس سے رجوع کریں کبھی تو چپکے سے وہ عبارت ہی حذف کردیتے ہیں اور کبھی اس میں کچھ ترمیم کردیتے ہیں۔ چنانچہ خطبات کے سلسلے میں اس نوعیت کا ایک حاشیہ آپ کی نظر سے گذرے گا۔ اس کی ایک مثال یہ بھی ہے کہ تفہیم القرآن کے پہلے ایڈیشن میں سورۂ یونس کی تفسیر کے ذیل میں ایک جگہ کچھ اس قسم کی عبارت لکھی ہے:

> ''تاہم قرآن کے اشارات اور صحیفۂ یونس کی تفصیلات کا مطالعہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت یونس (علیہ السلام) سے فریضۂ رسالت کی ادائیگی میں کچھ کوتاہیاں ضرور سرزد ہوگئی تھیں جس کی وجہ سے انھوں نے بے صبر ہوکر قبل از وقت اپنا مستقر بھی چھوڑ دیا تھا۔''

(ہمارے سامنے اصل عبارت نہیں ہے، حافظے کی مدد سے لکھی ہے) اس پر جب علماء نے اعتراض کیا کہ پیغمبر جب اپنے فریضہ میں کوتاہی کرے گا تو اس کی عصمت کے کیا معنی؟ یہ تو گناہِ کبیرہ ہے، مودودی صاحب نے جب اس کی قباحت محسوس کی تو خاموشی سے بعد کے ایڈیشنوں سے یہ عبارت نکال دی اور کسی کو خبر نہ دی، یقیناً مصنف کو اپنی کتاب میں ترمیم کا حق ہے، مگر جن عبارتوں سے گمراہی پھیلنے کا

اندیشہ ہو یا پھیل چکی ہو اس میں ترمیم کے وقت رجوع کا اعلان کرنا ضروری ہے تا کہ جو لوگ اس کی وجہ سے فسادِ عقیدہ میں گرفتار ہو چکے ہیں وہ بھی تائب ہو سکیں، لیکن مودودی صاحب ایسا نہیں کرتے۔ اب کون یہ پوچھے کہ اس میں موصوف کی کیا مصلحت ہے؟ اس طرح کی اور بھی مثالیں ہیں، کوئی صاحب اگلے پچھلے اڈیشنوں کو لے کر مقابلہ کریں تو اچھا خاصا مواد اکٹھا ہو جائے گا۔

اس طرزِ عمل سے ایک بڑی دشواری یہ پیدا ہو جاتی ہے کہ ناقدین جن اڈیشنوں کو سامنے رکھ کر تنقید کرتے ہیں، اور بعد والے اڈیشنوں میں کچھ ترمیم ہوتی ہے تو ان کے سر یہ الزام تھوپا جاتا ہے کہ حوالہ غلط نقل کرتے ہیں، اور پوری قوت سے یہ اتہام لگایا جاتا ہے۔ صورتحال کے واضح ہو جانے کے بعد کوئی انصاف پسند شخص فیصلہ کر سکتا ہے کہ غلطی کس کی ہے؟ امید ہے کہ یہ معروضات اصل کتاب کے سلسلے میں موجب بصیرت ہوں گی۔

اعجاز احمد اعظمی

۵/مارچ ۱۹۷۹ء

☆☆☆☆☆



# حرفِ اوّل

موجودہ صدی کے نصف اوّل اور برطانوی حکومت کے عہد آخر میں غیر منقسم ہندوستان میں متعدد دینی اور سیاسی تحریکیں اٹھیں، جن کی پیہم کاوش اور مسلسل جدوجہد کے نتیجے میں بالآخر انگریزوں کو بساطِ حکومت لپیٹنی پڑی، اس دور میں مسلمانوں کی نظریں اس پر لگی ہوئی تھیں کہ انگریزوں کے رُخصت ہو جانے کے بعد یہاں اسلامی حکومت کی تشکیل و تعمیر کی جائے، تاکہ انگریزی حکومت کے ڈھائے ہوئے مظالم کی بیخ کنی کی جاسکے، اور مسلمانوں کے لئے ایسا اسلامی نظام مرتب کیا جائے جو عام بشری تمدن کی فلاح اور بالخصوص ملت اسلامیہ کے لئے دین وسیاست، اجتماعیت وحکومت وغیرہ میں عروج وارتقاء کا زینہ بن سکے۔ ان حالات میں جبکہ عام طور پر کسی ایسی تحریک کا انتظار تھا جس سے یہ مقصد پورا ہو۔ مودودی صاحب نے اپنی تحریک ''جماعت اسلامی'' کا آغاز تجدید احیائے دین کے خوشنما اور جاذب نظر دعویٰ کے ساتھ کیا، اور حکومت صالحہ کی تاسیس وتعمیر کا نعرہ لگایا، ان دنوں حالات کچھ ایسے تھے کہ بہت جلد مسلمانوں کا ایک طبقہ لبیک کہتا ہوا اس دعوت کے پیچھے چل پڑا۔ اس نے اس تحریک میں اپنی تشنگی بجھتی ہوئی اور قیادت کا خلاء پُر ہوتا ہوا محسوس کیا، مختلف حلقوں سے دادِ تحسین کی صدائیں بلند ہوئیں، اور بعض نے تو باقاعدہ شمولیت اختیار کرلی، جس

کے باعث یہ تحریک بہت تیز گامی کے ساتھ آگے بڑھنے لگی اور اس کا حلقۂ اثر وسیع اور مضبوط ہوتا چلا گیا۔

مگر! افسوس کہ مودودی صاحب کے قلم سے کچھ ایسی چیزیں نکلیں جن سے ارباب بصیرت چونک پڑے، انھوں نے اپنے نورانی قلوب اور بصیرت ایمانی سے محسوس کرلیا کہ مودودی صاحب کے افکار ونظریات میں ضلالت وگمراہی کا زہر، زمانۂ قدیم سے اب تک کے اکابر واسلاف کی راہ سے انحراف وگریز اور ان پر طنز وملامت کے تیر ونشتر ...... جس کے اہل ضلالت ہر زمانہ میں خوگر رہے ہیں ...... موجود ہیں، چنانچہ یہ بات کھل کر سامنے آگئی کہ موصوف کے نزدیک اسلام عہد اول ہی میں اپنے ماننے والوں کی کمزوریوں اور بداعمالیوں کی وجہ سے ناکام ہوکر رہ گیا تھا، اس کی ترقی وعروج کے مبارک ایام معدودے چند سال سے آگے نہ بڑھ سکے، اور ان میں بھی کمزوری وضعف کا ظہور ہوتا رہا۔

سبحان اللہ! جس دین کو تمام ادیان پر غلبہ دینے کا اللہ نے اعلان فرمایا، قیامت تک اسے باقی رکھنے کا وعدہ کیا، اور آنحضرت ﷺ نے بھی پکار کر فرمادیا کہ امت کا ایک گروہ قیامت تک حق پر قائم رہے گا ''آپ کی امت خیر امت ہے'' یہ امت کبھی گمراہی پر متفق نہیں ہوگی، اس امت کی مثال بارش جیسی ہے جس کے بارے میں نہیں کہا جاسکتا کہ اس کا اول بہتر ہے یا آخر، اور یہ کہ اس دین کے حامل اخلاف میں ہمیشہ ایسے عادل وثقہ ہوتے رہیں گے جو ''تحریف غالین'' اور ''انتحال مبطلین'' کو رد کرتے رہیں گے، وغیرہ وغیرہ۔

ان کے علاوہ اور بھی بہت سی آیات بینات اور آنحضرت ﷺ کے روشن وواضح ارشادات ہیں، جو اس امر کی صراحت کرتے ہیں کہ ہر دور اور عصر میں اس

امت کے اندر حق وسلامتی کی راہ باقی ودائم رہے گی، اگر کوئی شخص ان صاف وصریح ارشادات کے بعد بھی اس کے خلاف دعویٰ کئے جائے تو بلاشبہ وہ اللہ ورسول کی تکذیب کرتا ہے، تعجب ہے کہ کیا مودودی صاحب جیسے افراد اس دین کی "نشأۃ ثانیہ" کریں گے، جو کام خلفاً عن سلفٍ کبھی نہ ہوا اسے انجام دیں گے، مودودی صاحب کے ان طول طویل دعووں نے خاص خاص اکابر کو چونکا دیا بلکہ جھنجھوڑ دیا، حالانکہ وہ ایک درجہ میں حسن ظن قائم کر چکے تھے، صورتحال کے واضح ہو جانے کے بعد دین کے تحفظ اور اس شجرۂ ضلالت کے استیصال کے لئے یہ حضرات کمر بستہ ہو گئے۔

انھیں مخصوص اکابر میں برکت عصر، شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صدیقی کاندھلوی دامت برکاتہم کی شخصیت بھی ہے جن کی علم حدیث میں متعدد بلند پایہ تالیفات ہیں اور جنھوں نے اپنی پوری زندگی تدریس وتالیف کے راستے سے خدمت علم میں گزار دی۔ شیخ نے ایک اہل علم کے نام جو مودودی صاحب کے افکار وخیالات سے متاثر تھے، ایک مکتوب تحریر فرمایا تھا جو بعد میں طبع ہوا، حضرت شیخ الحدیث کی جانب سے اس پر مقدمہ لکھنے کا مجھے امر ہوا، چنانچہ اس مبارک حکم کی تعمیل میں یہ چند سطریں لکھی گئیں۔ واللہ ولی الہدایۃ والتوفیق

☆☆☆☆☆



الحمد للّٰہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علیٰ سید الانبیاء والمرسلین سیدنا محمد خاتم النبیین وعلیٰ آلہ وصحبہ أجمعین ومن تبعهم إلیٰ یوم الدین۔

## گزارشِ احوالِ واقعی:

أما بعد! اَزَل سے کائناتِ عالم میں سنت الٰہی یہی چلی آرہی ہے کہ دنیا کا کوئی کمال ہو، خواہ کسی فن میں، حذاقت ہو یا کسی دنیوی صنعت میں مہارت، مثال کے طور پر آہن گری، نجاری، صباغی، دباغت، خیاطت، حیاکت یا اُن کے علاوہ اور کوئی بشری صنعت ہو اس میں مہارت وکمال کی تکمیل بدون اربابِ فن سے استفادہ اور بغیر ماہرین سے اکتساب وتعلم کے نہیں ہوسکتی، معمولی صنعتوں کا تو یہ حال ہے پھر سمجھا جاسکتا ہے کہ ان سے بڑھ کر جو علوم وفنون مثلاً علم طب، سرجری، ہندسہ، حساب، منطق، فلسفہ اور علوم طبعیہ وغیرہ ہیں ان کے حصول میں یہ چیز کس درجہ اہمیت رکھتی ہوگی، حالانکہ سب علوم وفنون خواہ کتنے ہی مشکل ہوں ان سب کی ایجاد واختراع عقل انسانی، تجرباتِ بشری ہی کی رہین منت ہے، جب ان کا حال یہ ہے کہ ماہرین سے اخذ واستفادہ کے بغیر ان میں کمال نہیں پیدا ہوسکتا تو ایک قدم آگے بڑھ کر سوچئے کہ حقائق الٰہیہ، علوم نبوت، معارف رسالت، احکام شریعت اور قرآن وسنت کا معاملہ کس درجہ اہم ہوگا، جن کا سرچشمہ سرمدی اور جن کا سوتا ہمیشہ رواں دواں ہے، جن کا تعلق

## بحث ونظر:

یہ عبارت بالکل واضح اور دوٹوک ہے، اس پر کسی نقد وتبصرہ کی ضرورت نہیں ہے، یہ باتیں ان کے قلبی بغض وعناد اور جذبۂ تحقیر وتذلیل کی مظہر ہیں، جو ان مقاماتِ مقدسہ اور وہاں کے باشندوں نیز حرم محترم کے کار پردازوں کی طرف سے ان کے سینے میں پوشیدہ ہیں، ان کے خیال میں وہاں اسلامی صفات علم واخلاق اور حیاومروت کا نام ونشان نہیں ہے، ان کا یہ فیصلہ اب بھی برقرار ہے جبکہ سعودی عرب بیس سال سے ایک ایسے جلیل القدر اور متبع سنت (۱) حکمراں کے زیر فرمان ہے جو اہل علم کا بیحد قدرداں اور مشائخ کے ساتھ محبت واجلال کا معاملہ کرنے والا ہے، جس نے ان علاقوں میں خیر وسعادت کی بنیادیں مستحکم کردی ہیں، اگر چہ ان کے مشن کو مادی وسائل کی بہتات سے کچھ نقصان بھی پہونچتا ہے تاہم اب بھی اور ممالک کی نسبت شرور وفتن اور فساد وتخریب سے بڑی حد تک محفوظ ہے، بلا شبہ ہمارے یہ مقدس مقامات اسلامی نظام کی برکت سے، مامون ومطمئن علاقے شمار کئے جاتے ہیں، مگر مودودی صاحب کے نزدیک معلم اور ان کے ایجنٹ، ایسے ہی اربابِ انتظام اور خود سعودی حکومت فریضۂ حج کو تجارتی ومادی اغراض کے لئے وسیلہ بنائے ہوئے ہے، ان کے نزدیک اس جاہلیت کی یاد پھر تازہ ہوگئی ہے جس کا خاتمہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تھا۔



---

(۱) مراد شاہ فیصل شہید علیہ الرحمہ ہیں جو کتاب کی تصنیف کے وقت باحیات تھے۔

# ظہورِ دجال اور مودودی صاحب

مودودی صاحب کہتے ہیں کہ: رسول اللہ ﷺ کا خیال تھا کہ دجال آپ کے عہد میں خروج کرے گا، یا اس کے قریبی مدت میں نکلے گا، لیکن اس خیال پر ساڑھے تیرہ سو برس کا عرصہ گذر گیا اور دجال ابھی تک ظاہر نہیں ہوا، اس سے ثابت ہوتا ہے کہ آپ کا گمان صحیح نہ تھا، (رسائل ومسائل، اول، ص:۵۷، ایڈیشن ۱۳۵۱ھ) پھر دوسرے ایڈیشن ۱۳۵۴ھ میں یہ اضافہ کیا کہ آپ کا گمان قبل از وقت تھا، پھر تیسرے ایڈیشن مطبوعہ ۱۳۶۲ھ میں مزید یہ لکھا کہ ساڑھے تیرہ سو سال کی مدت گذر گئی اور دجال ظاہر نہیں ہوا، پس یہی حقیقت ہے، نیز ص:۵۵ پر ہے کہ: دجال کے بارے میں جو روایات آپ سے منقول ہیں وہ سب آپ کا قیاس اور رائے ہے، آپ اس کے متعلق تردد میں تھے، کبھی آپ نے فرمایا کہ خراسان سے نکلے گا، کبھی یہ کہ اصفہان سے ظاہر ہوگا، اور کبھی یہ خیال ہوا کہ شام وعراق کے درمیان کسی مقام سے خروج کرے گا، پھر کبھی یہ گمان کیا کہ ممکن ہے مدینہ کا ابن صیاد ہی ہو، جس کے بارے میں تمیم داری کی روایت ہے۔ (یعنی صحیح مسلم میں)

**بحث ونظر:**

اس میں کئی چیزیں قابل غور ہیں۔

(۱) اس مضمون سے صراحۃً خروجِ دجال کا انکار ثابت ہوتا ہے، حالانکہ دجال کا ظہور ایک حقیقت ثابتہ ہے اور احادیث متواترہ اس پر دال ہیں۔

(۲) اس میں یہ بھی تصریح ہے کہ رسول اللہ ﷺ کا گمان دجال کے متعلق صحیح نہ تھا کیونکہ اب تک کی درازمدت نے اسے غلط ثابت کردیا ہے۔

(۳) مسیح دجال کے خروج کا ایک قطعی عقیدہ ہے جیسا کہ مسیح ابن مریم علیہ السلام کے نزول کا، بلکہ یہ تو ایسا قطعی ہے کہ تمام آسمانی مذاہب میں متوارث اور منقول ہے، رسول اللہ ﷺ کا ارشاد مبارک حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کی روایت سے بخاری شریف میں متعدد جگہ منقول ہے، اس میں ہے کہ:

**فحمد الله و أثنىٰ عليه ثم ذكر مسيح الدجال فأطنب في ذكره وقال: مابعث الله من نبي إلا و أنذر أمته، أنذره نوحٌ والنبيون من بعده وأنه يخرج فيكم فما خفي عليكم من شانه فليس يخفىٰ عليكم ان ربكم ليس بأعور أنه أعور العين اليمنىٰ، كان عينه طافية الخ**

اللہ کی حمد وثنا بیان کرنے کے بعد آپ دیر تک مسیح دجال کا ذکر فرماتے رہے، ارشاد فرمایا: اللہ نے جو نبی بھی مبعوث فرمایا اس نے اپنی امت کو اس سے ضرور ڈرایا، نوح علیہ السلام اور اس کے بعد سبھی انبیاء نے اپنی اپنی امتوں کو اس سے ہوشیار کیا، اور یہ سمجھ لو کہ وہ تمہارے درمیان ظاہر ہوگا تو اگر تمہیں اس کے حال میں کچھ اشتباہ ہو تو کم سے کم اس میں تو کوئی اشتباہ نہیں کہ تمہارا رب کانا نہیں ہے، اور وہ اپنی داہنی آنکھ سے کانا ہوگا، وہ ایسی ہوگی جیسے پھولا ہوا انگور۔

ایک طرف یہ حیرت انگیز تواتر دیکھو جو ہر دین میں اور ہر نبی کی زبان سے منقول ومتوارث چلا آرہا ہے، اور ایسا قطعی واجماعی عقیدہ جو ایک لاکھ چوبیس ہزار

پیغمبروں سے ثابت کہ ہر ایک نے اپنی اپنی قوم کو اس سے ہوشیار کیا، پھر حضرت خاتم النبیین ﷺ آخر حیات تک نماز کے آخر میں ''فتنة المسیح الدجال '' سے پناہ مانگتے رہے اور اپنے اصحاب کو بھی اس کا حکم فرمایا، پھر منجملہ علاماتِ قیامت کے اس کا ظہور تواتر سے ثابت ہے، آخر اس سے بڑھ کر بھی اِذعان ویقین کا کوئی اور مرتبہ ہے؟ اب دوسری جانب مودودی صاحب کو دیکھو کہ وہ کس دیدہ دلیری کے ساتھ ان حقائق کے موجود ہوتے ہوئے یہ کہہ کر چل دیئے کہ آپ کو دجال کے متعلق تردد تھا، اور واقعہ نے ثابت کر دیا کہ آپ کا خیال صحیح نہ تھا۔

(۴) دجال کا ظہور علاماتِ قیامت کے سلسلہ کی احادیث کے ذیل میں آتا ہے، جس طرح قیامت کا آنا قطعی اور یقینی ہے اسی طرح یہ عقیدہ بھی تواتر کے باعث بالکل قطعی اور یقینی ہو گیا ہے، پھر یہ دعویٰ کہ اتنی طویل مدت گذر گئی اور ابھی تک دجال کا کچھ پتہ نہ چلا، ایسا ہی ہے جیسے کوئی کہے کہ قربِ قیامت کی خبریں جو نصوص میں وارد ہیں تاریخ انھیں جھٹلا چکی، کیونکہ ایک عرصہ گذر گیا اور قیامت ابھی تک نہیں آئی، اس دعویٰ اور اس قول میں کیا فرق ہے؟ کبرت کلمة تخرج من أفواههم۔

(۵) ہاں روایات میں جو کچھ اختلاف ہے وہ اس کے محل ظہور کے متعلق ہے، تاہم یہ اختلاف کوئی بنیادی اختلاف نہیں ہے، روایات میں قدر مشترک ''دجال کا ظہور'' ہے خواہ خراسان سے ہو یا اصفہان سے...... فی الحقیقت یہ دونوں ایک مقام ہیں...... پھر مختلف علاقوں میں اس کے ظہور ہوتے رہیں گے، اس لحاظ سے شام، عراق یا ان کے درمیانی علاقہ مین اس کا ظہور آپس میں متعارض نہیں ہیں، ایسی چیزوں میں وہی شک وتردد کر سکتا ہے جسے فن حدیث اور اس کے اسالیب کی تھوڑی سی بھی بصیرت حاصل نہ ہو۔

☆☆☆☆☆

# سعودی حکومت اور مودودی صاحب

مودودی صاحب اپنی کتاب ''تجدید واحیائے دین'' ص:۲ پر رقم طراز ہیں:

''روحانی پیشواؤں اور مذہبی عہدہ داروں کا ایک طبقہ مخصوص امتیازات کے ساتھ ہوتا ہے، شاہی خاندان اور مذہبی طبقہ مل کر ایک ملی بھگت قائم کرتے ہیں، خاندانوں کے اور طبقوں پر طبقوں کے تفوق کا ایک مستقل نظریہ وضع کیا جاتا ہے۔''

سعودی حکومت کے متعلق مودودی صاحب کا یہ کلام شرح وبیان سے بے نیاز ہے، وہ بہت واضح انداز میں اس نظام کو تنقید کا نشانہ بناتے ہیں کہ حکومت وامارت کی تشکیل کا یہ طریقہ غلط ہے، حالانکہ ہم تو یہی جانتے ہیں کہ حکومت اسلامی کا استحکام، علماء دین اور اربابِ سیاست کے باہمی ربط ہی میں ہے، دینی اقتدار علماء دین کو حاصل ہو، مذہبی احکام میں اُسوہ وقائد وہی ہوں اور نظم مملکت ان سے متعلق ہو جو اس کی قابلیت رکھتے ہوں، اور یہ تو شاذ ونادر ہوتا ہے کہ کسی ایک فرد میں دونوں صلاحیتیں بیک وقت موجود ہوں، ظاہر ہے کہ دونوں صلاحیتیں جب کسی میں اکٹھا نہیں ہیں تو آخر اس کے سوا کیا چارہ رہ جاتا ہے کہ تقسیم عمل کے اصول پر کاربند ہوا جائے، جس میں جو صلاحیت ہو اس کے مناسب کام سپرد کیا جائے اور نااہل کو کوئی منصب ہرگز نہ دیا جائے۔

حکومت کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی ایک شہر ہو جہاں ہر نوع کے صنعت

گروں اور اہل حرفہ کی ضرورت ہوتی ہے، آہن گر، خیاط اور نجار بھی ضروری ہیں تو انجینیر اور معمار بھی ناگزیر! ہر شخص اپنی صلاحیت واستعداد کے مطابق کاموں کا بار اٹھاتا ہے، پس کسی حکومت میں سیاسی عہدوں اور دینی مناصب کا بھی یہی حال سمجھ لو، اور خلافت راشدہ تو مخصوص عبقری اشخاص وافراد کا (کمالات کی جامعیت میں) ایک نادر نمونہ ہے، تاہم اس کے باوجود اس عہد میں ذوق وطبیعت اور رجحان کا اختلاف موجود تھا، کسی میں سپہ سالاری اور امارت افواج کی صلاحیت تھی، تو کوئی دعوت وارشاد کا اہل تھا۔ فطری بات ہے کہ کام اس کے اہل کے سپرد کیا جاتا ہے خواہ اس کا تعلق نظم حکومت سے ہو یا احکام مذہب سے، البتہ یہ ضروری ہے کہ باہم تعاون وتوافق کی راہیں کھلی ہوں، انتشار وتخریب اور پارٹی بندی نہ ہو مگر افسوس ہے کہ مودودی صاحب احیاء تجدید دین کرنے اٹھے تو تفریط کی تنگ گھاٹی میں پہونچ گئے، انھیں سوائے حضرت ابوبکرؓ وعمرؓ کے دورِ خلافت کے کوئی اور عہد نظر ہی نہیں آتا، اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا عہد خلافت تو خاص طور سے تنقید کا نشانہ ہے، اس کے متعلق ان کا قلم ایسے زہر اگلتا ہے کہ رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں اور جگر شق ہونے لگتا ہے، اپنی کتاب ''خلافت وملوکیت'' میں سیّدنا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی ذاتِ گرامی پر شدید حملے کر کے ان پر مظالم ڈھائے ہیں، یہاں مودودی صاحب ایک رافضی کا روپ دھار کر آتے ہیں جس کا مقصد ہی مذہب اسلام اور خلیفۂ راشد سے انتقام لینا ہے، اس مسئلہ میں ان کے پیشرو سیّد قطب ہیں انھوں نے بھی اپنی کتاب ''العدالة الاجتماعية'' میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر تنقیدیں کی ہیں، وہ کہتے ہیں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اجلۂ صحابہ کو برطرف کر کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دشمنوں کو عہدوں پر فائز کرتے تھے اور انھوں نے ابوذر رضی اللہ عنہ جیسے صحابی کو شہر بدر کر دیا محض اس جرم پر کہ وہ مال جمع کرنے پر نکیر کرتے تھے، ایک شخص نے لکھا ہے کہ مروان نے انھیں کھلونا بنا رکھا تھا کہ کبرسنی اور شرفِ صحابیت کے باوجود جس طرف چاہتا تھا کھینچے کھینچے پھرتا تھا، اور لکھتے ہیں کہ خلافت انھیں بعد میں حاصل

ہوئی اس لئے اموی عصبیت ان کے آس پاس منڈلا رہی تھی، اور بھی خرافات ہیں کہاں تک کوئی ذکر کرے، جنھیں دیکھ کر محسوس ہوتا ہے کہ یہ شخص ''شیعیت'' اور ''شیوعیت'' (کمیونزم) کا مشترکہ ایڈیشن ہے، ملاحظہ ہو ''العدالة الاجتماعية'' ص:٢١٣، طبع سادس۔

مودودی صاحب نے بھی انھیں کی تقلید کی، بلکہ ان کے کلام کی شرح کردی اور تاریخ کے انبار سے تمام رطب ویابس روایات اٹھالائے، پھر اسی پر اکتفا نہیں کیا بلکہ اپنے امام سے بھی دو قدم آگے نکل گئے، سیّد قطب تو ایک حد تک حضرت عمر بن عبدالعزیز کے قائل ہیں، مگر یہ بزرگ تو ان پر بھی نقد سے نہیں چوکے اور انھیں بھی ناکام ونامراد بنا کر ہی چھوڑا، فإنا لله وإنا إليه راجعون

خلافت وملوکیت کے رد میں علماء نے بہتر سے بہتر کتابیں تالیف کی ہیں، ان میں عمدہ ترین کتاب مولانا محمد اسحٰق صدیقی سندیلوی کی تالیف ''خلافت وملوکیت کی حقیقت'' ہے، مجھے حیرت ہے کہ لوگ اس شخص کے دعوؤں سے فریب کیسے کھا جاتے ہیں؟ فقط دعوے ہی دعوے ہیں، ان کی پشت پر سوائے قیادت کے بے پناہ جذبہ اور لیڈری کی نہ ختم ہونے والی خواہش کے اور کوئی حقیقت نہیں، لوگ ان کی کتابوں کو بغور نہیں دیکھتے اور نہ ان کے خطرناک عواقب وانجام کو محسوس کرتے ہیں، اللہ تعالیٰ امت محمدیہ کو سلامت فکر کی توفیق بخشے اور گمراہی والحاد سے محفوظ رکھے۔

خلاصہ یہ کہ حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ جیسی خلافت راشدہ کا تصور اس سیاہ دور میں محض جنون اور مخبوط الحواسی ہے، اور اس سے بڑھ کر یہ کہ اگر کوئی حکومت ٹھیک ٹھیک اس منہاج پر نہ ہو تو وہ جاہلی حکومت ہے، خدارا تمہیں انصاف کرو کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ جیسے کثیر المناقب صحابی کی خلافت مودودی صاحب اور سیّد قطب کے نزدیک علیٰ منہاج النبوۃ قائم نہ رہ سکی اور نہ وہ حضرت عمرؓ کے طرز پر قائم رہ سکے، پھر حضرت عمر بن

عبدالعزیز بھی صالح نظام برپا کرنے میں ناکام ہوگئے اور تجدید کامل کے منصب تک نہ پہونچ سکے، ان کے بعد بھی جتنے بزرگوں کو مجدد سمجھا گیا اور کہا گیا کوئی بھی تجدید کی تکمیل نہ کرسکا اور مجدد کامل کی کرسی آج تک خالی پڑی ہے، ہاں ابن تیمیہ نے اس طرف توجہ کی، تاہم واقعہ یہ ہے کہ وہ کوئی ایسی سیاسی تحریک اٹھا نہ سکے جس سے نظامِ حکومت میں انقلاب برپا ہوتا اور اقتدار کی کنجیاں جاہلیت کے قبضے سے نکل کر اسلام کے ہاتھ میں آجاتیں۔

اب صدیوں کے بعد مودودی صاحب تشریف لائے ہیں جنھوں نے یہ خلا پُر کیا، حیرت ہے جو نظام خلافت حضرت عثمان ﷜ قائم نہ کرسکے، حضرت عمر بن عبد العزیز سے لیکر ابن تیمیہ تک سب اس میں ناکام رہے اب اس ظلمانی عہد میں ایسی حکومت عادلہ اور خلافت راشدہ کا خواب کیسے دیکھا جارہا ہے کہ اس معیار سے جو اترے اسے ہدفِ ملامت اور موردِ تنقید بنالیا جائے، قطعی حماقت بلکہ جنون ہے۔

ہماری نظر میں سعودی حکومت ممالک عرب بلکہ اسلامی دنیا میں ایک بہترین حکومت ہے، وہاں دینی نظام علماء دین سے متعلق ہے اور اس کا تمام انحصار علماء ومشائخ کے مشوروں پر ہے، جس دن اس کا یہ امتیاز ختم ہوجائے گا اسی دن اس کی خصوصیت فنا ہوجائے گی، افسوس جو چیز حکومت کا جمال وکمال ہے اسی کو یہ شخص باعث ننگ وعار سمجھتا ہے۔ فَإِنَّهَا لَاتَعْمَى الْاَبْصَارُ وَلٰكِنْ تَعْمَى الْقُلُوْبُ الَّتِىْ فِىْ الصُّدُوْرِ، آنکھیں نہیں اندھی ہوتیں، بلکہ سینوں کے اندر دل ہی اندھے ہوجاتے ہیں۔

ان مختصر اشارات میں ایک صاحب بصیرت کیلئے بہت کچھ کہہ دیا گیا۔ واللہ یهدى من يشاء إلىٰ صراط مستقيم۔

# طلقاء صحابہ اور مودودی صاحب

(۶) مودودی صاحب ترجمان القرآن، ص: ۳۵،۳۶، ۱۹۶۵ء، ۱۹۴۹ء میں لکھتے ہیں، خلاصہ یہ ہے کہ:

''حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے طلقاء صحابہ کو حکومت وامارت کے بڑے بڑے عہدوں پر فائز کیا، یہ فتح مکہ کے بعد داخل اسلام ہوئے تھے، یہ حضرات اگرچہ انتظامی امور اور غیر دینی سیاست میں ماہر تھے تاہم خلافت کے عہدوں کے اہل نہ تھے، کیونکہ اس قیادت میں جس درجہ اخلاص کی ضرورت ہے وہ ان میں نہ تھا، اس کا مطلب یہ ہے کہ انھوں نے حضرت نبی کریم ﷺ کی طویل صحبت نہیں پائی تھی اور ان کے نفوس کا کامل تزکیہ نہ ہوسکا تھا جس کے باعث جاہلی اثرات ان میں باقی رہ گئے تھے، یہ بات انھوں نے ''خلافت وملوکیت'' اور دوسری کتابوں میں بار بار دہرائی ہے۔ ترجمان القرآن میں بھی اس پر بہت کچھ لکھا ہے، حدتو یہ ہے کہ تفسیر کے نام سے جو کتاب تفہیم القرآن لکھی ہے، اس میں بھی غزوۂ احد کی تفصیل لکھتے ہوئے مہاجرین اولین اور انصار کو نقد وتبصرہ کی زد میں لے لیا ہے۔

## بحث ونظر:

''طلقاء'' سے مودودی صاحب ان صحابہ کو تعبیر کرتے ہیں جو فتح مکہ کے بعد حلقۂ اسلام میں داخل ہوئے۔ حضرت معاویہ، ولید بن عقبہ، عبداللہ بن سعد بن ابی

سرح، سعید بن عاص، عبداللہ بن عامر رضی اللہ عنہ وغیرہ صحابہ کو اسی ذیل میں شمار کرتے ہیں، حالانکہ حضرت معاویہ اپنے باپ سے چھپ کر صلح حدیبیہ کے زمانے میں ہی مسلمان ہو چکے تھے، ہم اس بحث میں پڑنا نہیں چاہتے کہ یہ صحابہ کس درجہ کثیر المناقب ہیں۔

رسول اللہ ﷺ نے اپنی حیاتِ طیبہ میں اکثر حضرات کو کن کن مناصب جلیلہ پر فائز کیا تھا، اسلامی فتوحات میں ان کے کارنامے کتنے عظیم الشان رہے ہیں اور یہ کہ ان کا اسلام کس درجہ بہتر ہو گیا تھا اور یہ حضرات زمرۂ مخلصین میں شمار ہوتے تھے، یہ سب نظر انداز کر دیجئے صرف یہ دیکھئے کہ انھیں حضور ﷺ کی مبارک زندگی میں ایمان لانے کا شرف حاصل ہوا، آپ کی مبارک صحبت کا اعزاز ملا، طائف وحنین وغیرہ میں رہ کر آپ کے ساتھ جہاد کیا اور آپ نے بنفس نفیس انھیں مختلف خدمتوں پر سرفراز فرمایا، کیا ان سب کے بعد ان حضرات کے تقدس اور دینی واخلاقی کمالات میں ہلکے سے ہلکا شبہ بھی باقی رہ سکتا ہے، لیکن مودودی صاحب حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ پر بے محابا تنقید کرتے ہیں کہ انھوں نے ان طلقاء صحابہ کو بڑے بڑے عہدے سونپے جبکہ وہ دین وتقویٰ کے لحاظ سے اس کے اہل نہ تھے، اگرچہ غیر دینی سیاست میں مہارت کی وجہ سے امورِ سلطنت سے عہدہ برآ ہو سکتے تھے۔ غور کرو! مودودی صاحب کس بے تکلفی کے ساتھ دورِ خلافت راشدہ میں دین وسیاست کی تفریق کر رہے ہیں، بلاشبہ مودودی صاحب نے ان خرافات سے اللہ ورسول کو ایذا پہونچائی ہے، ان کی نگاہ ان فضائل ومناقب پر بالکل نہیں گئی جن سے قرآنی آیات اور حدیثی ارشادات بھرے پڑے ہیں، انھوں نے حضور ﷺ کا یہ ارشاد نہیں سنا ہے؟

الله الله فی أصحابی لا تتخذوهم من بعدی غرضاً فمن أحبهم فبحبی أحبهم ومن أبغضهم فببغضی أبغضهم ۔

میرے اصحاب کے بارے میں اللہ سے ڈرو، میرے بعد ان کو نشانہ نہ بنالینا، جو شخص ان سے محبت رکھے گا اس کا تعلق میری محبت کے سبب سے ہوگا، اور جو ان سے بغض رکھے گا اس کی عداوت میرے بغض کے باعث ہوگی۔

اس کے علاوہ بھی کتب حدیث کا ذخیرہ حضراتِ صحابہ کی فضیلت ومنقبت سے لبریز ہے، اور خود قرآن عزیز میں جتنا کچھ ہے وہی کافی وشافی ہے۔

واللہ یقول الحق وھو یہدی السبیل۔

☆☆☆☆☆

# دستورِ جماعت اسلامی اور مودودی صاحب

دستورِ جماعت اسلامی...... یعنی وہ بنیادی اصول وضابطے جن پر جماعت اسلامی کا مدار ہے...... میں کہا گیا ہے۔

رسولِ خدا کے علاوہ کسی انسان کو معیارِ حق نہ بنائے (یعنی ان کے علاوہ کسی سے حق کا عرفان نہیں ہوسکتا) کسی کو تنقید سے بالاتر نہ سمجھے، کسی کی ذہنی غلامی میں مبتلا نہ ہو، ہر ایک کو خدا کے بنائے ہوئے اسی معیارِ کامل پر جانچے اور پرکھے، اور جو اس معیار کے لحاظ سے جس درجہ میں ہو اس کو اسی درجہ میں رکھے۔

بظاہر یہ اصول بے غبار محسوس ہوتا ہے، لیکن جب ہم بغور اس کا جائزہ لیتے ہیں، تحلیل وتجزیہ کرتے ہیں اور ان کے قلم سے نکلے ہوئے افکار ومباحث پر اسے منطبق کرتے ہیں، نیز فکری ونظریاتی راہوں سے اس کے جو نتائج ظاہر ہوئے ہیں ان پر غور کرتے ہیں تو محسوس ہوتا ہے کہ یہ بنیادی اصول کس قدر خطرناک اور بدعت والحاد کا کتنا بڑا سرچشمہ ہے۔ امت محمدیہ اپنے دورِ اول سے یہ جانتی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما کے اتباع وتقلید کی ہدایت کی ہے، اپنی سنت اور خلفاء راشدین کی سنت پر چلنے بلکہ اسے مضبوطی کے ساتھ پکڑنے کا حکم دیا ہے، ان پر نقد وتبصرہ کرنے اور انھیں ہدفِ ملامت بنانے اور ان کا رد وانکار کرنے سے تحذیر کی ہے، اور بھی بہت کچھ ان کے مناقب ومفاخر اور ان کی پیروی کے باب میں احکام

منقول ہیں، معلوم ہے کہ صحابہ سے بڑھ کرامت میں صالح قلب اور گہرے علم کے حامل نہیں پیدا ہوئے، لیکن مودودی صاحب نے صرف حضرات صحابہ ہی پر تنقید کافی نہیں سمجھی بلکہ ان کے کلام کا دائرہ مزید وسعت اختیار کرتا ہوا انبیاء سابقین تک کو اپنی لپیٹ میں لے لیتا ہے، حالانکہ ہمیں تو ان پر ایمان رکھنے کا حکم ہے، انبیاء قطعی معصوم ہیں ان پر زبانِ تنقید دراز کرنی کسی طرح روانہیں ہے، ہم مودودی صاحب کو دیکھتے ہیں کہ انبیاء کے دامن عصمت سے بھی کھیلنے سے باز نہیں آتے۔ حضرت داؤد، حضرت سلیمان، حضرت موسیٰ، حضرت یونس علیہم السلام میں سے کون اس تنقیدی پنجہ وناخن سے بچا ہے، پھر یہیں تک بس نہیں ہے انھوں نے بالآخر حضور ﷺ پر غلطی ولغزش کی تہمت رکھ دی کہ آپ کی رائے کو اتنی صدیوں کی تاریخ جھٹلا چکی اور ہر نبی کے لئے ضروری ہے کہ غلطی میں پڑے، بلکہ معصیت کا مرتکب ہو، وغیر ذلک من الخرافات

پھر جب اصحاب میں حضرت عثمان ﷺ جیسا مقدس بزرگ ان کی تیزیٔ قلم سے نہ بچ سکا، باقی صحابہ پر بھی انھوں نے حب دنیا، حرص وطمع اور بخل وحسد کے الزامات قائم کرکے ان کی آبرو کا خون کیا تو بیچارے تابعین اور سلف صالحین کو کون پوچھے؟ اب خود سمجھ لو کہ دستورِ اساسی کا یہ بنیادی اصول خطرے کی کس ڈگری میں ہے

رسول اللہ ﷺ کے یہ اصحاب آپ کے دین کے حامل اور طبقۃً بعد طبقۃٍ اس کو پہونچانے والے ہیں اور دین کے امین ہیں، اپنے نبی کی صحبت کے واسطے اللہ نے انھیں منتخب فرمایا تھا، اگر انھیں کو مجروح کردیا جائے، نقد وتبصرہ کا نشانہ بنایا جائے، انھیں کے دامن آبرو کے ساتھ کھیلا جائے اور ان کے سب وشتم میں زبان ملوث کی جائے تو خدارا تمھیں بتاؤ کہ ہم اس دین پر کیسے اطمینان کرلیں جبکہ اس کے حامل یہی

لوگ ہیں، پھر یہ دین ہم کس سے حاصل کریں، کیا یہ اللہ تعالیٰ کی کھلی تکذیب نہیں ہے، اللہ تعالیٰ تو یہ فرماتے ہیں: ﴿ یَبْتَغُوْنَ فَضْلاً مِّنَ اللهِ وَرِضْوَاناً سِیْمَاهُمْ فِیْ وُجُوْهِهِمْ مِّنْ أَثَرِ السُّجُوْدِ ﴾ (سورۃ الفتح:۲۹) (وہ اللہ کے فضل اور رضامندی کے طالب ہیں، ان کے چہروں پر سجدوں کے آثار نمایاں ہیں)

اور فرماتے ہیں: اُولٰئِکَ هُمُ الصّٰدِقُوْنَ، اور ارشاد ہے: اُولٰئِکَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ اور وَأَعَدَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ تَحْتَهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْهَا أَبَداً، اور رَّضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ، وغیرہ

میں پوچھتا ہوں کہ اصحاب رسول اللہ ﷺ کو مودودی صاحب زیادہ جانتے ہیں یا اللہ سبحانہ تعالیٰ جو لطیف وخبیر ہے، اور کیا صحابہ کے احوال سے مودودی صاحب زیادہ واقف ہیں یا رسول اللہ ﷺ ان کے متعلق زیادہ باخبر ہیں، پھر اگر صحابہ ہی معیارِ حق نہ ہوں گے تو کون ہوگا؟

خلاصہ یہ کہ دستور کے یہ کلمات نقد وتبصرہ کا دائرہ اتنا وسیع کر دیتے ہیں کہ پھر کسی کی آبرو بچ نہیں سکتی، اس کی زد میں انبیاء اور صحابۂ کرام سبھی آتے ہیں، تفہیم القرآن، تنقیحات، تفہیمات اور ان کی دوسری تالیف نیز ترجمان القرآن، مقالات و مضامین میں نقد وتبصرہ اور تنقید وتحقیر کا عنصر ہر جگہ محسوس ہوتا ہے، البتہ بیشتر اوقات بہت خفیہ طریقے سے ان چیزوں کی آمیزش کرتے ہیں، کہیں کہیں تو اس زہر پر شہد وشکر کا ایسا خول چڑھاتے ہیں کہ ہر شخص بآسانی حلق سے اتار لے اور اسے تلخی محسوس نہ ہو، یہ دستورِ اساسی ان کے قلوب کے رازِ سربستہ کا آئینہ دار اور ان کی تحریک کی نقاب کشائی کرنے والا ہے، اسی بنیاد پر وہ اپنی عمارت کھڑی کرتے ہیں، اگرچہ مواخذہ وانتقاد کے بعد اس میں بہت کچھ تبدیلی کی گئی اور پے در پے تغیرات ہوئے

ہیں تاہم اب بھی اس صورت میں ہے جو تم دیکھ رہے ہو۔

یہ بات روزِ روشن کی طرح واضح ہے کہ رسول اللہ ﷺ نفوس کی علمی وعملی تربیت واصلاح اور تعلیم وارشاد ہی کے لئے مبعوث ہوئے تھے، آپ کی تربیت سے بہرہ ور ہوکر یہ حضرات رُشدو ہدایت کے روشن مینار اور زمین کے جگمگاتے تارے بنے، جن کی نورانیت آسمان کے تاروں سے فزوں تر تھی، خود اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ ﷺ کی اس بات پر تعریف وتوصیف کی کہ آپ دعوت وتبلیغ میں کامیاب ہوئے، آپ نے حجت قائم کردی، راستہ واضح کردیا، امانت ادا کردی، حق رسالت ادا کردیا، اس طرح اللہ نے اس دین کی تکمیل فرمائی اور امت پر احسان مکمل کردیا، جب یہی حضرات تنقید ومواخذہ کی زَد میں آئیں گے اور انھیں میں جاہلیت کے اثرات باقی رہ جائیں اور نقص وتقصیر کی تہمت ان پر رکھی جائے گی تو اس کا صاف مطلب یہ ہوگا کہ آپ نے فریضۂ رسالت کی ادائیگی میں کوتاہی کی، العیاذ باللہ، اور نبوت کا حق کما حقہ ادا نہیں کیا، جبکہ آپ افضل الانبیاء والرسل ہیں، پھر یہ بھی کہا جاسکتا ہے کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ ہی سے ...... نعوذ باللہ ...... اختیار وانتخاب میں کوتاہی ہوئی، منصب نبوت اس کے اہل کو نہ ملا، پس اللہ بھی قصوروار اور رسول بھی قصوروار، اس کے بعد صحابہ کس شمار وقطار میں ہیں۔ غور کرو اس کی قباحت وشناعت کا سلسلہ کہاں تک دراز ہوتا ہے، یہ شیعوں کا عقیدہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے بعد صحابہ ...... باستثناء تین یا پانچ یا سات ...... سب مرتد ہوگئے، پھر جب ان سے پوچھا جاتا ہے کہ صحابہ کی منقبت، ان سے اللہ کی خوشنودی اور ان کے بلند درجات کا ذکر تو قرآن میں صراحۃً موجود ہے، تو نہایت بے حیائی اور ڈھٹائی سے کہہ دیتے ہیں کہ اس وقت اللہ کو یہ بات معلوم نہ تھی، اس کے لئے انھیں یہودیوں کے ''بدأ'' جیسا مہمل عقیدہ گڑھنا پڑا۔

اس انجام کے بعد کوئی بتائے کہ اس دستور سے اسلام کا کیا حشر ہوگا؟ کیا وہ باقی رہ سکتا ہے، پھر اس کے ساتھ یہ بھی ملحوظ رہے کہ امت نے ابتدا سے اب تک الٰہ، رب، عبادت اور دین کا معنی نہیں سمجھا، اب مودودی صاحب فرماتے ہیں کہ قرآن فہمی کے لئے صرف لغت اور عقل کافی ہے......خواہ وہ دو تولہ ہی ہو......ایک مفسر کے لئے ذخیرۂ تفسیر کی حاجت نہیں، اور احادیث ہمارے جیسے آدمیوں کے واسطے سے راوی در راوی ہوتی آئی ہے، ان میں راویوں کے اختلاف طبائع، ذوق و رُجحان اور ذاتی جذبات ومیلانات نے خوب خوب رنگ دکھلایا ہے، وہ محدثین کی جرح وتعدیل سے بھی مطمئن نہیں ہیں، ان کے نزدیک صحیح بخاری میں بھی......جوامت کے نزدیک اصح الکتب بعد کتاب اللہ ہے......ساقط الاعتبار روایات شامل ہیں، وہ آسمانوں کے وجود کا بھی......جیسا کہ اہل اسلام سمجھتے ہیں اور احادیث میں جس کی تصریح ہے......انکار کرتے ہیں، ان کے نزدیک یہود کے سروں پر طور کا اٹھایا جانا بھی قابل تسلیم نہیں، حور وقاصر الطرف خلاف واقعہ ہیں، ان کے خیال میں کفار کی لڑکیاں اور مسلمانوں کی لڑکیاں جو دخول جنت کے مستحق نہ ہوسکیں حورعین بنادی جائیں گی، وہ اہل جنت کی خادمائیں ہوں گی، نیز رسول اللہ ﷺ کی قوتِ جسمانی جو حضرت انسؓ کی روایت سے صحیح بخاری میں منقول ہے وہ بھی غلط ہے، اور کیا کیا بتایا جائے، یہ شخص تو اپنی عقل کے بل بوتے پر (جو شاید چودھویں صدی میں پیدا ہونے کی وجہ سے ذاتی جذبات وخواہشات سے پاک ہے اور ذوق ورجحان سے بالکل بری ہے۔مترجم) احادیث کا بے دھڑک انکار کرتا چلا جارہا ہے۔

اس سے سراغ ملتا ہے کہ انھوں نے دستور کے قواعد وضوابط اسی لئے وضع کئے ہیں تاکہ ناقابل تحمل چیزیں گوارا اور تند تلخ گھونٹ بآسانی مسلمانوں کے گلے میں

اتار دینے کے قابل بنا سکیں، اور غالباً اسی لئے انھوں نے دین اسلام کو اس طرح پیش کیا ہے جیسے وہ کوئی آسمانی مذہب نہ ہو بلکہ ایک سیاسی تحریک یا پارٹی ہو، جس طرح مختلف افراد ایک تحریک، ایک پارٹی یا ایک جماعت لے کر اٹھتے ہیں، اجتماعات ہوتے ہیں، کانفرنسیں ہوتی ہیں، مشورے بازی ہوتی ہے، کمیٹی تشکیل پاتی ہے اور تحریک آگے بڑھنے لگتی ہے، کچھ اسی طرح کے نقشے پر آنحضرت ﷺ نے بھی اسلام کی تحریک چلائی اور عروج وارتقاء کے پروگرام بنائے، یہ ہے وہ اسلام جس کی جانب مودودی صاحب اپنے دستور وضابطہ میں دعوت دیتے ہیں، اسی کی روشنی میں ان کا لٹریچر تیار کیا گیا ہے۔

خلاصہ بحث یہ ہے کہ یہ دستور بے حد خطرناک ہے اس کے نتائج حد درجہ بھیانک ہیں، آدمی دین اور اسلام کا نام لیتے ہوئے بھی اس سے نکل جاتا ہے، پھر ان کے نزدیک یہ بھی حقیقت ثابتہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ دین اسلام کو لانے والے نہیں ہیں، ہر دین اسلام ہی ہے، آپ نے فقط اس کی تجدید واحیا کا کام کیا ہے، پھر تو آدمی خواہ کوئی دین مانے نجات کے لئے کافی ہے، دین محمدی کی اسے ضرورت نہیں ہے، میرا خیال ہے کہ ایک صاحب عقل کے لئے اتنے اشارات کافی ہیں، واقعہ یہی ہے کہ مودودی صاحب کے اس بحر ذخار کے چند قطرے ہی ہیں جو ان کی کتابوں اور مقالات میں ٹھاٹھیں مار رہا ہے، اسی لئے میں نے کہا تھا کہ اب وقت آ گیا ہے کہ ہم ان کے اقوال واحوال کا پوری دیانتداری کے ساتھ بے لاگ جائزہ لے کر ان پر اتمام حجت کر دیں۔

اس مقدمہ کے اخیر میں مناسب ہے کہ اکابر علماء ومشائخ کی وہ قرارداد بھی ذکر کر دیں جو مودودی صاحب اور ان کی جماعت ودستور کے متعلق ۲۷ر شوال

۱۳۷۰ھ مطابق یکم راگست ۱۹۵۱ء کو دفتر جمعیۃ علماء ہند، دہلی میں علماء کے اتفاق سے منظور ہوئی تھی، اوراس وقت کے چوٹی کے تقریباً سبھی اکابراس میں شامل تھے، شیخ الاسلام حضرت مولانا سیّد حسین احمد صاحب مدنیؒ، مفتی اعظم ہند حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب دہلویؒ، حکیم الاسلام حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحبؒ، مہتمم دار العلوم دیوبند، مولانا عبد اللطیف صاحب ناظم مدرسہ مظاہر علوم، سہارنپور، برکۃ العصر شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب کاندھلویؒ، سحبان الہند حضرت مولانا احمد سعید صاحبؒ ناظم جمعیۃ علماء ہند، حضرت مولانا مفتی سعید احمد صاحب مفتی مدرسہ مظاہر علوم سہارنپور وغیرہ (۱)۔ یہ حضرات علم وتفقہ اور دین ودیانت میں ہمارے ملک کے مسلم ومعروف اعیان واکابر ہیں، اور فی زمانہ فتویٰ کا مدار انھیں اکابر پر ہے۔

إذا قالت حذام فصدقوها

فإن القول ماقالت حذام

☆☆☆☆☆

---

(۱) اب یہ سبھی انتقال فرما چکے ہیں،

# قرارداد (۱)

مودودی صاحب اوران کی جماعت کے لٹریچر کا مطالعہ لوگوں میں ائمہ دین کی پیروی سے آزادی کا رجحان پیدا کرتا ہے، اس کے بعد ان سے ربط وتعلق باقی نہیں رہتا، یہ چیز ایسی ہے جس میں عام لوگوں کی ہلاکت اور گمراہی یقینی ہے، اور صحابہ وسلف صالحین سے مسلمانوں کے تعلق میں نقصان کا باعث ہے، ان کی بہت سی تحقیقات ونظریات ایسی ہیں کہ اگر انھیں قبول کرلیا جائے تو دین کا بیحد نقصان ہے، اس لئے ہم بہت صراحت کے ساتھ کہتے ہیں کہ جو بھی تحریک ایسی چیزوں پر مشتمل ہوگی وہ غلط اور مسلمانوں کے لئے مضر ہے، ہم اس جماعت اور اس تحریک سے برأت کا اعلان کرتے ہیں۔

اس قرارداد کا اُسلوب بہت نرم ہے، ان پر کوئی سخت گیری نہیں کی گئی اور اخبارات میں اعلان کردیا گیا تا کہ لوگ ادھر مائل ہونے سے پرہیز کریں۔ یہ قراداد ۲۶ ربرس (۲) پہلے کی ہے جبکہ مودودی صاحب کا بھی آغاز تھا، صحابہ وتابعین پر ان کی شدت تنقید ظاہر نہیں ہوئی تھی، اس وقت ان کے قلم سے وہ باتیں نہیں نکلی تھیں جن کا

---

(۱) اصل قرارداد ہمارے سامنے نہیں ہے، ہم مولانا کی عربی عبارت کا ترجمہ پیش کرر ہے ہیں۔
(۲) اب تو ۶۰ ربرس ہوگئے۔

ذکر ہم نے کیا، نہ ان کی تفسیر آئی تھی، نہ تجدید دین اور خلافت وملوکیت، جن میں یہ سب لاف وگزاف بھرے ہوئے ہیں، اگر یہ حضرات وہ دیکھتے جو ہم آج دیکھ رہے ہیں تو مودودی صاحب اوران کی جماعت کے بارے میں ان کا فیصلہ اور سخت ہوتا، تاہم ان اکابر نے نورِ بصیرت سے ان خطروں کو تاڑ لیا تھا اور قوم کو ان سے اجتناب کرنے کی تلقین کر گئے جیسا کہ صالحین کا دستور ہے۔

ان میں معدودے چند کے علاوہ باقی سب حضرات جوارِ رحمت میں پہونچ چکے ہیں، اس قرارداد میں ہندو پاک کے اور بھی اکابر کے دستخط ہیں جنھیں نقل کرنے کی حاجت نہیں، یہ امت کا اتفاقی مسئلہ ہے اس میں کسی قابل ذکر عالم کا اختلاف نہیں۔ فی طلعة الشمس مایغنیک عن زحل ،طلوع شمس کے بعد زحل کی ضرورت ختم ہو جاتی ہے۔

اس قرارداد سے چند ماہ پیشتر دارالعلوم دیوبند کے دارالافتاء کی جانب سے وہاں کے صدر مفتی مولانا مہدی حسن صاحب رحمہ اللہ نے مودودی صاحب اور جماعت اسلامی کے بارے میں ایک فتویٰ صادر فرمایا تھا جو حسب ذیل ہے۔

> ''مسلمانوں پر لازم ہے کہ جماعت اسلامی سے پرہیز کریں، اس میں شرکت زہر قاتل ہے، اور یہ بھی ضروری ہے کہ لوگوں کو اس میں شرکت سے باز رکھیں، تاکہ گمراہی میں نہ پڑ جائیں، جماعت کا ضرر اس کے نفع سے بڑھ کر ہے ،اس میں حصہ لینا شرعاً درست نہیں، جو کوئی نشر واشاعت وغیرہ کے ذریعے ان کی تائید واعانت کرنے وہ گنہگار ہے اور بجائے اس کے ثواب کا مستحق ہو معصیت اور گناہ کا داعی بنے گا، اور اگر جماعت اسلامی کا آدمی کسی مسجد میں امام ہو تو اس کے پیچھے نماز مکروہ ہوگی۔

سیّد مہدی حسن، رئیس دارالافتاء، دیوبند

الجواب صحیح — مسعود احمد، نائب رئیس دارالافتاء

۲۴؍ جمادی الاخریٰ ۱۳۷۰ھ

(اصل قرارداد ہمارے سامنے نہیں ہے، ہم مولانا کی عربی عبارت کا ترجمہ پیش کر رہے ہیں)

مفتی مہدی حسن صاحب دار العلوم دیو بند کے صدر مفتی تھے، ابھی تھوڑے عرصہ قبل ۹۶؍ برس کی عمر میں فوت ہوئے ہیں۔ اپنے وقت کے محدث کبیر اور بزرگ فقیہ حضرت امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب ''کتاب الآثار'' کی شرح ''قلائد الازہار'' کے نام سے کئی جلدوں میں لکھی ہے، ابن حزم کی ''المحلیٰ'' کا رد'' السیف المجلیٰ فی الرد علی المحلیٰ'' کے نام سے تحریر کیا اور بھی ان کی عمدہ تالیفات ہیں۔

پہلے حصہ میں مودودی صاحب اور جماعت اسلامی پر گفتگو یہیں ختم کرتے ہیں، اللہ ان سب کو ہدایت دے، انشاء اللہ تھوڑے وقفہ کے بعد اس موضوع پر ہم پھر لکھیں گے، یہ تو ابھی آغاز ہے۔

إذا كنت في المدارك غرا ثم أبصرت حاذقاً فلا تمار

اگر تمہیں کسی چیز سے واقفیت نہ ہو اور تمہیں کوئی ماہر مل جائے تو اس سے بحث وجدال نہ کرو۔

وإذا لم تر الهلال فسلم لأناسٍ رأوه بالأبصار

جب تم نے نیا چاند نہیں دیکھا تو معاملہ دیکھنے والے کے سپرد کرو۔

هٰذا والله ولي التوفيق والهداية وهو حسبنا ونعم الوكيل ولا حول ولاقوة إلا بالله العلي العظيم۔

۱۳؍ محرم الحرام ۱۳۹۹ھ، يوم الجمعة المباركة

مدرسہ وصیۃ العلوم، الٰہ آباد

☆☆☆☆☆

# مولانا مودودی صاحب

## اپنے افکار ونظریات کے آئینہ میں

(حصہ دوم)

مصنف

محدث کبیر حضرت مولانا محمد یوسف بنوری علیہ الرحمہ

مترجم

مولانا اعجاز احمد اعظمی

ناشر

مکتبہ ضیاء الکتب، مدرسہ شیخ الاسلام، شیخو پور، ضلع اعظم گڈھ (یوپی)

# تمہید

مولانا محمد یوسف بنوری علیہ الرحمہ کی کتاب الاستاذ المودودی جز ثانی کا ترجمہ مکمل کر لینے کے بعد خیال ہوا کہ تفہیم القرآن اور مودودی صاحب کا مزید کچھ تعارف ناظرین کے سامنے پیش کر دیا جائے، قلم اٹھایا تو تھا فقط چار پانچ صفحے لکھنے کے لئے، مگر مضمون کی آمد ہوتی گئی اور بلا ارادہ لکھتا چلا گیا، اب دیکھتا ہوں تو اصل کتاب کے بقدر یہ مقدمہ ہی ہو گیا۔ اس طوالت کے باوجود مناسب یہی معلوم ہوا کہ اس کو بھی اصل کتاب کے ساتھ ہی شائع کیا جائے، امید کہ طویل ہونے کے باوجود کارآمد اور مفید ہوگا، نیز مودودی صاحب کا تعارف ایک نئے انداز سے ہو جائے گا، انداز تبصرہ ذرا سخت ضرور ہے، مگر یہ تلخی اس تلخی سے کم ہی ہے جس کا تجربہ ہمیں مودودی صاحب کی تحریروں میں ہوتا ہے۔

اللہ تعالیٰ اس کو ہم سب کے لئے نافع بنائے۔ آمین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تفہیم القرآن اور مودودی صاحب

جماعت اسلامی کے بانی ومؤسس جناب سیّد ابوالاعلیٰ مودودی دورِ حاضر کے زبردست انشاء پرداز اور کثیر التصنیف صاحب قلم تھے، بہت کچھ لکھا اور متعدد موضوعات پر کتابیں تالیف کیں، ان میں سب سے زیادہ اہمیت کی حامل وہ کتاب ہے جسے انھوں نے قرآن مجید کی ترجمانی کے طور پر لکھا ہے، اور ''تفہیم القرآن'' کے نام سے معروف ہے، موصوف کی طبیعت میں ابتداء ہی سے تجدد کا ذوق تھا، ان کا کوئی مضمون کہیں سے اٹھا کر پڑھ لیجئے، تجدد کی دولت سے مالا مال ملے گا، یہی ذوق تفہیم القرآن کے ورق ورق میں نمایاں ہے، انھیں اس سے واسطہ نہیں کہ کسی آیت کی تفہیم وتشریح مفسرین کیا کرتے ہیں، احادیث میں کس طور پر اس کی تفسیر کی گئی ہے، سلف صالحین اس سے کیا سمجھے ہیں، یہاں صرف یہ نظریہ ہے کہ مودودی صاحب نے کیا سمجھا، ان کی فہم ودانائی کے چوکھٹے میں اس کا کیا نقشہ بنا، اس کو وہ انشاء پردازی کی خداداد صلاحیت اور قلم کی تمام تر توانائی صرف کر کے ثابت کر دیتے ہیں کہ یہی مطلب صحیح ہے، اللہ کے فرمان کا منشا یہی ہے، اس کے علاوہ جو کچھ کسی نے لکھا اور بیان کیا ہے اس نے یا تو قرآن کو سمجھا نہیں یا سمجھنے کے باوجود دیدہ ودانستہ تحریف کا مرتکب ہوا ہے، نعوذ باللہ، اور اگر کبھی ان کے سمجھے ہوئے مطلب کی راہ میں کوئی صحیح حدیث حائل

ہوئی تو نہایت جرأت و بے باکی کے ساتھ اسے بھی رد کرنے میں کوئی تکلف محسوس نہیں کرتے، مزید براں لہجہ اتنا تلخ اور تند ہوتا ہے کہ جس کے دل میں اسلاف واکابر کا ذرا بھی پاس ولحاظ ہواس کا قلب وجگر تلملا اٹھے۔

ایسا محسوس ہوتا ہے کہ مودودی صاحب نے جب تفہیم القرآن لکھنے کیلئے کاغذ وقلم جمع کیا تو پہلے ہی قدم پر ادب اور لحاظ کو اِذنِ رُخصت دے دیا، اور حکم نافذ کر دیا کہ جب تک ہماری انگلیوں کے بیچ میں قلم اور قلم کے نیچے کاغذ دبا رہے، تم دونوں ہرگز نہ آنا، خواہ ہم کو انبیاء کے سلسلے میں کچھ لکھنا ہو یا صحابہ وسلف کے حق میں، حدیث کو ان کے دارالتصنیف میں اس حد تک رہنے کی اجازت ملی، جب تک اس کا کوئی جملہ مودودی صاحب کے خود ساختہ نظریہ کی تائید کر سکے، اسکے بعد اسے بھی حکم ملا کہ الماری سے باہر قدم نہ رکھے، محدثین ومفسرین کو مجرموں کے کٹہرے میں رہنے کا امر ہوا، اور کہہ دیا کہ خبردار اس وقت تک کوئی لب نہ ہلائے جب تک مابدولت اذنِ کلام نہ دیدیں، اور بات بھی صرف اتنی ہی اور وہی کرے جو ہم چاہیں، زبان وبیان کو حکم بھیجا کہ الفاظ وعبارت کو زہر میں بجھا بجھا کر ہمارے پاس حاضر کرو کہ ہاتھ باندھے کھڑے رہیں، ہمیں ایک ایسی مہم سر کرنی ہے جس میں ان ہتھیاروں کی ضرورت ہوگی، جرأت وبے باکی سے کہہ دیا کہ ہماری رگ رگ میں، قلب وجگر میں، ذہن ودماغ میں، روح ووِجدان میں اس طرح سما جاؤ کہ ہمارا تصور ہی اکابر سے بیزاری، خوفِ خدا سے بے نیازی اور محاسبۂ آخرت سے بے پروائی کی ضمانت ہو، کبر وانانیت کو دروازے پر چوبدار بنا کر کھڑا کر دیا کہ عدل وانصاف ہمارے ہاں گھسنے نہ پائیں۔

اس ساز وسامان اور لاؤ لشکر کے ساتھ مودودی صاحب تفسیر کے میدان میں اترے، ظاہر ہے کہ اس کے بعد ان کا قلم جو گل کھلائے گا اور ان کی ذہانت جو رنگ

دکھائے گی وہ منفرد ہی ہوگا۔ انھیں کسی حدیث کے نقل کرنے سے کوئی غرض نہیں بجز اس کے کہ وہ ان کی تائید کردے۔ مفسرین سے تو وہ خدا واسطے کی بیزاری رکھتے ہیں، ہاں کوئی مفسر کہیں ان کے مطلب کی بات لکھ گیا تو اسے ضرور نقل کر دیں گے، وہ اپنے قاری کو کانوں کان یہ خبر نہ ہونے دیں گے کہ اگلے علماء جنھوں نے اپنی قوت کا ایک ایک قطرہ اور وقت کا ایک ایک لمحہ قرآن وسنت کی خدمت میں نچوڑ کر رکھدیا تھا، اور جن کا کوئی قدم تقویٰ اور محاسبۂ نفس کے بغیر اٹھتا تک نہ تھا، اور جن پر امت اب تک اعتماد کرتی چلی آئی ہے، انھوں نے کیا سمجھا اور کیا لکھا ہے، اس کے برعکس ان پر سخت الفاظ میں چوٹیں کرنا، ان کے حق میں استہزائی کلمات لکھنا اور طنز وتعریض کے تیروں کا بے دریغ نشانہ بنانا ان کا محبوب مشغلہ ہے، تفہیم القرآن کہیں سے اٹھا کر پڑھ لیجئے، جہاں کہیں مفسرین کا ذکر کیا ہے، دیکھ لیجئے ''ادبِ عالیہ'' کے کیسے کیسے شہ پارے قلم سے ڈھلتے چلے جاتے ہیں؛ اور کہیں مشائخ اور اہل تصوف کا ذکر آ گیا ہے تو پھر کیا کہنا اَشہبِ قلم کو ایڑ لگ جاتی ہے اور گویا کہ اُڑنے لگتا ہے اور بے تکلف ان کو کافروں اور جہنمیوں کے زمرے میں گھسیٹ دیتا ہے، ہم یہ تلخ نوائی یوں ہی نہیں کر رہے ہیں، تفہیم القرآن پڑھنے کے بعد ہمارے سینے پر یہ داغ بہت لگے ہیں، آگے کی سطور میں چند نمونے نظر سے گذریں گے۔

مودودی صاحب کی وفات کے بعد جماعت اسلامی ہند کے سرکاری آرگن ''روزنامہ دعوت'' نے ایک خصوصی شمارہ ''سیّد مودودی نمبر'' کے نام سے شائع کیا ہے، اس میں اکثر مضمون نگاروں نے موصوف کے اس وصف کو سراہا ہے کہ وہ مخالفین کے جواب میں ہتھے سے نہیں اکھڑتے، شائستگی اور متانت کا دامن کہیں ہاتھ سے نہیں چھوٹنے پاتا۔ جھوٹ بولنا اور برسر عام بولنا اس زمانے کی سیاسی بازیگری کا سب سے

بڑا اگر ہے، جماعت اسلامی کے افراد جو رات دن سیاست واقتدار ہی کا نعرہ گلی کوچوں میں لگاتے پھرتے ہیں بھلا اس سے کیوں محروم رہتے۔ ان مضمون نگاروں نے اور کوئی بات غلط کہی ہو یا نہ کہی ہو، یہ بات تو سو فیصد غلط ہی نہیں بلکہ سفید جھوٹ ہے، مودودی صاحب کا چند ورقی مضمون یا ہزاروں صفحات پر مشتمل کوئی کتاب، اٹھا کر دیکھ لیجئے، جہاں کہیں علماء ومشائخ اور صوفیاء کی خبر لیتے ہیں وہاں ان کے لب ولہجہ کی شائستگی ملاحظہ کیجئے کہ گستاخی وبے باکی کا کیا طوفان برپا ہوتا ہے، الفاظ کے زہریلے خنجر اس صفائی کے ساتھ دست قاتل میں چلتے ہیں کہ کسی کا پہلو زخم وجراحت سے بچ کر نکل نہ سکے، مودودی صاحب کے یہ ادیبانہ اسلحے اتنے کارگر ثابت ہوتے ہیں کہ پڑھنے والا خود بخود غیر شعوری طریقے پر علماء ومشائخ سے بدگمان اور متنفر ہوتا چلا جائے، لیکن ہمارے قارئین یہ خوب سمجھ لیں کہ آپ کے نزدیک یہ عیب ہو تو ہو، مگر مودودی صاحب اور ان کے متبعین اس کو نہ صرف بہتر بلکہ ضروری سمجھتے ہیں، شاید آپ کو ہماری بات کا یقین نہ ہو تو خود ''بانیٔ جماعت'' ہی سے سنئے!

> ''تخریبی تنقید کے بغیر وہ الفت وشیفتگی دور نہیں کی جا سکتی جو لوگوں کو رائج الوقت تخیلات اور طریقہ ہائے عمل سے طبعی طور پر ہوا کرتی ہے، لہٰذا تخریب کے بغیر یا ناکافی تخریب کے ساتھ نئی تعمیر کا نقشہ پیش کر دینا سراسر نادانی ہے۔'' ترجمان القرآن، ج:۱۴، شمارہ:۲، ص:۱۳۴، بحوالہ مودودی صاحب اکابر امت کی نظر میں، ص:۸۰)

اب تو آپ نے یقین کر لیا ہوگا کہ تنقید کے یہ حربے کس درجہ ضروری ہیں، ہم نہیں سمجھ سکے کہ دعوت کے مضمون نگاروں نے موصوف کے اس قسم کے فرمودات پڑھے نہیں یا یہ کہ پڑھتے وقت ان پر غنودگی طاری تھی۔

مکتب کی درسی کتابوں میں کبھی ہم نے پڑھا تھا، پڑھنے کا موقع محل تو اب یاد

نہیں، تاہم اس کا نقش لوحِ دل پر خوب جما ہے کہ ''بڑوں کا ادب کرو اور چھوٹوں پر رحم کرو'' اس کا مفہوم یہی سمجھایا گیا تھا کہ کوئی شخص جو اپنے سے بڑا ہو خواہ عمر میں، خواہ علم میں، وہ ادب واحترام کا مستحق ہے، اسی کے زیر اثر ہم سے بستی کے ان بڑے بوڑھوں کے ادب کا بھی مطالبہ کیا جاتا تھا جو علم وشعور میں کوئی مقام نہ رکھتے تھے، ہمیں سکھایا گیا تھا کہ لکھ پڑھ کر کوئی شخص خواہ افلاطون ہی ہو جائے تاہم اس کا فرض ہے کہ وہ قاعدہ بغدادی پڑھانے والے میاں جی کا بھی وہی ادب ملحوظ رکھے جو کسی بڑے استاذ کا کر سکتا ہے۔ ہمیں بچپن میں مولانا تھانویؒ کے مواعظ بھی پڑھنے کا اتفاق ہوا، ان میں یہ واقعہ اب بھی محفوظ ہے کہ کسی دیہاتی کالڑکا دُنیوی تعلیم حاصل کر کے ڈپٹی کلکٹری کے عہدہ پر پہونچ گیا، باپ ایک بار کسی معاملہ میں اس سے ناراض ہوا تو برسر اجلاس اس نے کرسی سے کھینچ کر جوتے سے اس کی خبر لی، حاضرین متحیر تھے اور پریشان بھی کہ یہ کون بڈھا ہے جو اس بے باکی کے ساتھ ڈپٹی کلکٹر پر جوتے برسا رہا ہے، اور ڈپٹی صاحب ہیں کہ خاموش ہیں، جب اچھی طرح پٹ لئے تو کپڑے جھاڑ کر پھر کرسی پر جا بیٹھے، اور لوگوں سے مخاطب ہو کر بولے کہ صاحبو! یہ میرے باپ ہیں جب میں دس برس کا تھا تو یہ اسی طرح غلطیوں پر میری خبر لیا کرتے تھے، اب میری عمر بیس سال اس وقت سے زیادہ ہو چکی ہے، تو آپ خیال کریں یہ بھی اسی حساب سے بیس برس آگے بڑھ گئے ہیں، تناسب میرے اور ان کے درمیان اب بھی وہی باقی ہے، اس لئے ان کا وہ حق بدستور قائم ہے۔

ناظرین کرام! ہمیں تو یہی سبق یاد ہے، ہماری توقع دین کے ہر داعی سے یہی ہے وہ بھی اپنے بزرگوں اور اکابر کا پاس ولحاظ رکھے ورنہ ہم مجبور ہیں کہ اس کا بھی ادب واحترام اٹھا کر باہر پھینک دیں، ظاہر ہے کہ پچھلوں کو علم وفضل کی جو بھی سوغات

ملتی ہے اگلوں سے ہی ملتی ہے، یہ سائنس وفلسفہ کی دنیا نہیں ہے کہ ہر نئی اختراع کو بے مثال کارنامہ قرار دیا جائے، یہ دین و دیانت کا معاملہ ہے، یہاں تو ''ایجادِ بندہ'' کو بدعت وگمراہی کے علاوہ کوئی سند نہیں مل سکتی۔

مودودی صاحب نے بھی آخر اگلے ہی علماء کی کتابوں سے فیض پایا ہے، یہ صحیح ہے کہ انھیں باقاعدہ کسی استاذ سے تلمذ حاصل نہیں ہے، لیکن جیسے یہ صحیح ہے ٹھیک اسی طرح بلکہ اس سے کچھ زیادہ یہ بھی درست ہے کہ جن مصنفین کی کتابیں پڑھ کر انھیں دینی شعور کی منزل ملی ہے، اور جن کی مدد سے وہ زبان وادب کے پھول کترتے رہتے ہیں، اور جن کے واسطے سے دین حاصل ہوا ہے وہ بھی بڑے اور بہت بڑے ہیں، جہاں اوروں کے ادب کا مطالبہ ہوگا وہاں یہ حضرات پہلے ادب کے مستحق ٹھہریں گے، بیشک یہ حضرات بھی انسان ہی ہیں، بشری علم کی جو خدود اللہ نے مقرر کردی ہیں ان سے آگے نہیں جاسکتے، ان سے بھی مسائل میں غلطی ہوسکتی ہے، ہوسکنا کیا؟ ہوتی ہے، لیکن ان غلطیوں پر تنقید کرنے کے لئے کیا یہ ضروری ہے کہ ان کے تمام علم وکمال ان کی دیانت داری ان کے صلاح وتقویٰ اور ان کی خدمات پر خط نسخ کھینچ دیا جائے؟ اور انھیں اس صورت میں پیش کیا جائے کہ سرے سے ان پر اعتماد کا خاتمہ ہوجائے؟ دانائے شیراز مصلح الدین سعدی صدیوں پہلے ایک زرّیں نصیحت کر گئے ہیں، لیکن ''اقامت دین'' کی دوادوش میں جان کھپانے والوں کو اتنی فرصت کہاں کہ غریب سعدی کی ''گلستاں'' کو کوئی اہمیت دیں، وہ تو شاید ہر اس شخص کو گردن زدنی اور کشتنی سمجھتے ہیں جو دن رات میں کم از کم دس بار حلق کی قوت صرف کرکے حکومت الٰہیہ کا نعرہ نہ لگائے، اور بے چارے سعدی کو یہ سعادت کہاں میسر؟ بہر کیف انھیں سعدی نے یہ فرمایا ہے:

نامِ نیک رفتگاں ضائع مکن　　　　تا بماند نامِ نیکت پائیدار

اسلاف کا نیک نام ضائع مت کرو۔ تا کہ تمہارا نیک نام قائم رہے

قرآن میں بھی انبیاء کو اور ان کے واسطے سے امتوں کو خطاب کیا گیا ہے کہ پچھلے تمام رسولوں پر ایمان رکھنا ضروری ہے، کسی کے انکار وتکذیب کے بعد مومن ہونے کے کوئی معنی نہیں، جو بدنصیب کسی ایک نبی کی تکذیب کرے گا اس کا رشتہ ہر ایک سے منقطع ہو جائے گا، خواہ ہزاروں بار اپنے مومن ہونے کا اعلان کرے، منشاء الٰہی یہ ہے کہ اگلوں کی خدمات کا انکار کرنا درست نہیں ہے۔

مگر مودودی صاحب کی منطق الٹی ہے، وہ یہ سمجھتے ہیں کہ اگر گذشتہ علماء کو خطا کار وگنہگار نہ ٹھہرایا گیا، ان کی غلطیوں کی لمبی فہرست نہ تیار کی گئی، ان کی کمزوریاں نہ اجاگر کی گئیں، اور ان کو یکسر غلط کار نہ ثابت کیا گیا تو ہماری انفرادیت کا بھرم باقی ہی کیا رہے گا، اور ہم جو تنہا ''اقامت دین'' کا نعرہ لے کر اٹھے ہیں اسے کون پوچھے گا؟ روشنی کی قدر اسی وقت ہوتی ہے جب ہر چہار جانب تاریکی کا بھیانک تسلط ہو، مودودی صاحب اور ان کے رفقاء نے زورِ قلم سے یہ ثابت کر دیا کہ ان سے پہلے ہر طرف ظلمت ہی ظلمت کا بسیرا تھا، روشنی کیا کہیں کوئی ٹمٹماتا چراغ بھی نہ تھا، مودودی صاحب آئے تو چاندنا ہوا اور ہاتھ کو ہاتھ سجھائی پڑا، اس مہم کو سر کرنے کیلئے موصوف نے وہ تمام ادیبانہ حربے استعمال کئے جن سے اسلاف کی خدمات حرفِ غلط کی طرح مٹ جائیں۔ اس مقام پر اگر کسی کا ادب واحترام مانع ہوتا، شرم وحیا دامن گیر ہوتی، خداترسی وللہیت راستہ میں حائل ہوتی تو ظاہر ہے کہ یہ کارِ عظیم کسی طرح انجام نہیں پاسکتا تھا، اس لئے ابتداء ہی میں موصوف نے ان سب سے دامن چھڑا لیا تا کہ کوئی جھجک باقی نہ رہے، چنانچہ ان کا لٹریچر ڈنکے کی چوٹ اعلان کر رہا ہے کہ پورے دین

کوتو کوئی کیا سمجھتا ایک لا الہ إلا اللہ کی صحیح تشریح کسی سے بن نہ پڑی، مولانا محمد منظور نعمانی کی شہادت سنئے، لکھتے ہیں:

> ایک دن ہم ساتھ بیٹھے تھے، میں نے مودودی صاحب سے دریافت کیا کہ لا الٰـہ إلا اللہ کی جو آپ تشریح کرتے ہیں، کیا پہلے بھی کسی عالم یا مصنف نے یہ تشریح کی ہے (واضح رہے کہ اس وقت میرا یہ سوال اعتراض یا کسی بحث کی نیت سے نہیں تھا بلکہ استفسار ہی کیلئے تھا) موصوف نے فرمایا کہ:
>
> بس شیخ الاسلام ابن تیمیہ ہیں جو کافی دور تک صحیح چلتے ہیں لیکن قریب پہونچ کر مڑ جاتے ہیں۔ (الفرقان، نومبر دسمبر ۱۹۷۹ء، ص:۷۳)

جب لا الٰـہ إلا اللہ کی شرح کا یہ حشر ہے، جو اسلام کی خشت اول ہے تو پھر بقیہ امور کے بارے میں جو کچھ سوچا اور سمجھا گیا ہوگا ظاہر ہے، یہی وہ چیز ہے جو مودودی لٹریچر کا نمایاں عنصر اور غالب پہلو ہے، اور یہیں سے دین کی تحریف کی راہ ہموار ہوئی، علماء امت نے ان کا راستہ جو روکا اس کا منشا یہی تھا کہ لٹریچروں کے پشتارہ سے لدی ہوئی یہ تحریک اور جماعت دین کا حقیقی سانچہ بدل کر رہے گی، قـد وقـع ماأخاف أن يكون، إنالله وإنا إليه راجعون.

مودودی صاحب کی تحریروں میں ان کے معتقدین کی نگاہ میں خوبیاں اور ناقدین کے نزدیک خرابیاں بہت ہیں، مگر ادب وانشاء کا ایک ہنر کہہ لیجئے یا صنعت! مودودی صاحب نے اسے خوب برتا ہے اور اس میں بڑی چابک دستی اور فنکاری کا مظاہرہ کیا ہے، اگر آپ ان کا ہی نہیں پوری جماعت کا لٹریچر بغور پڑھیں تو اس ادبی صنعت گری کے نمونے جابجا ملتے چلے جائیں گے، اس اُسلوب میں وہ اپنا مدعا اس خوبصورتی سے دلنشین کر دیتے ہیں کہ پڑھنے والے کو یہ خبر بھی نہیں ہوتی کہ وہ اپنی کون سی متاعِ گرانمایہ کھو بیٹھا، شاعری کی زبان میں اس صنعت کا نام ''ایہام'' ہے

،اس کی تشریح علامہ شبلی نعمانی کے قلم سے ملاحظہ کیجئے:

''ایہام کے معنی یہ ہیں کہ ایک لفظ کے دو معنی ہوں، ایک معنی مراد ہوں اور دوسرے معنی مراد نہ ہوں، لیکن مقدم اور موٴخر الفاظ سے اس کو مناسبت ہو، مثلاً

ایک پھول کا مضمون ہوتو سو رنگ سے باندھوں

رنگ کے دو معنی میں ایک تو وہی معمولی رنگ، دوسرے، طرح، قسم، طرز، یہی پچھلے معنی یہاں مراد ہیں، یعنی پھول کے مضمون کو میں سو طرح سے باندھ سکتا ہوں، یہاں پہلے معنی مراد نہیں ہیں، لیکن گل سے اس کو مناسبت ہے،'' (موازنہ انیس ودبیر، ص: ۱۰۴)

یہ تشریح تو مفرد کلمات کے متعلق ہے، مگر ایہام کی صنعت جب پورے کلام میں برتی جائے تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ ایک اس کا صاف وصریح مطلب ہو اور بظاہر وہی مراد ہو، مگر ٹھیک اسی وقت اس سے ایک دوسرا مطلب بھی ظاہر ہورہا ہو، اور ممکن ہے حقیقۃً وہی مراد ہو، یعنی نشانہ کسی پر لگا ہو اور مار کہیں اور جارہی ہو، درحقیقت یہ ایک قسم کا توریہ ہے، مودودی صاحب نے یہ صنعت خوب استعمال کی ہے، حساس آدمی جب ان کی اس قسم کی عبارتیں پڑھتا ہے تو قلب وجگر میں گہری چوٹ لگتی ہے اور دل تھام کے رہ جاتا ہے، چاہتا ہے کہ دل کے پھپھولے توڑے، مگر عبارت کا دروبست اور بندش ایسی ہوتی ہے کہ اس کی روشنی میں اپنے مطلب کی وضاحت بے غبار کردیں اور معترض کو شرمندہ ہونا پڑے، اب وہ بے چارہ مجروح دل لئے دم بخود رہ جائے اور یہ تالی پیٹ کر کامیابی کا شادیانہ بجادیں، مثلاً ان کی یہ عبارت ملاحظہ کیجئے:

''یہ فقرہ خود بتارہا ہے کہ اس وقت کیا حالت ہوگی، بڑے بڑے ہیکڑ مجرمین کے کس بل نکل چکے ہوں گے، اور کسی مزاحمت کے بغیر وہ کان دبائے جہنم کی طرف جارہے ہوں گے، کہیں کوئی ہزمیجسٹی دھکے کھارہے ہوں گے اور درباریوں میں سے کوئی اعلیٰ حضرت کو بچانے کے لئے آگے نہ بڑھے گا، کہیں کوئی فاتح عالم اور ڈکٹیٹر

انتہائی ذلت کے ساتھ چلا جارہا ہوگا اور اس کا لشکر جرار خود اسے سزا کے لئے پیش کردے گا، کہیں کوئی پیر صاحب یا گروجی یا ہولی فادر واصل جہنم ہورہے ہوں گے اور مریدوں میں کسی کو فکر نہ ہوگی کہ حضرت والا کی توہین نہ ہونے پائے۔''

تفہیم القرآن، ج:۴، ص:۲۸۳

ایک جگہ لکھتے ہیں:

''یعنی یہ مذہبی پیشوا اور پیر، یہ پنڈت اور پروہت، یہ کاہن اور واعظ، یہ مجاور اور ان کے ایجنٹ، محض اپنی دکان چمکانے کے لئے عوام کو الو بنارہے ہیں۔''

تفہیم القرآن، ج:۴، ص:۲۴۰

دوسری جگہ لکھتے ہیں:

''لیکن اصل مدعا تو کفار کو یہ بتانا ہے کہ اللہ کا نبی اس طرح کا کوئی دعویٰ نہیں رکھتا جیسے بلند بانگ دعوے خدارسیدگی اور روحانیت کے ڈھونگ رچانے والے عموماً تمہارے یہاں کیا کرتے ہیں، جاہلیت کے معاشروں میں بالعموم یہ خیال پایا جاتا ہے کہ ''حضرت'' قسم کے لوگ ہر اس شخص کی قسمت بگاڑ کر رکھ دیتے ہیں جو ان کی شان میں گستاخی کرے، بلکہ مرجانے کے بعد ان کی قبر کی بھی اگر کوئی توہین کر گذرے یا اور کچھ نہیں تو ان کے متعلق کوئی برا خیال ہی دل میں لائے تو وہ اس کا تختہ الٹ دیتے ہیں، یہ خیال زیادہ تر ''حضرتوں'' کا اپنا پھیلا ہوا ہوتا ہے۔'' تفہیم القرآن، ج:۴، ص:۴۸۱

ہم نے سرسری طور پر تین اقتباسات نقل کئے ہیں، ناظرین ان تینوں اقتباسات میں بندش عبارت پر غور کرلیں کہ کہیں مجالِ اعتراض ہے، مگر خط کشیدہ الفاظ صاف چغلی کھارہے ہیں کہ اصل مقصد تصوف، اہل تصوف اور خانقاہ پر چوٹ کرنا ہے، کیونکہ یہ الفاظ انھیں کے ہاں رائج ہیں، تاہم اگر آپ شبہ کریں گے تو فوراً ادھر سے جواب حاضر ہوگا کہ ہم اہل حق مشائخ اور برحق پیروں پر حملہ نہیں کرتے، بلکہ اس کی زد

میں جاہل قسم کے گمراہ پیر ہیں، مگر سوال یہ ہے کہ اس کی توضیح کہیں آپ نے کی، جب ''ہولی فادر'' ''گروجی'' ''پنڈت اور پروہت'' وغیرہ علی الاطلاق بغیر کسی قید کے مراد ہیں، تو ''پیر مرید'' اور ''حضرت والا'' وغیرہ میں جاہل اور گمراہ کی قید کہاں سے آجائے گی، اس سے صاف ظاہر ہے کہ اس قسم کے افرادبس کافروں ہی کی فہرست میں ہیں۔

علاوہ ازیں اگر ہمارے ناظرین کواس بات کا علم ہو کہ مودودی صاحب کے نزدیک مطلقاً تصوف کفر کا خادم اور ''جاہلیت راہبانہ'' ہے، تو خود بخود یہ مسئلہ صاف ہوجاتا ہے کہ ''پیر'' کہہ کران تمام حضرات کومودودی صاحب نے جہنم میں گھسیٹ دیا جن کے بارے میں پیری مریدی کے تصورات پائے جاتے ہیں خواہ وہ امام غزالی ہوں یا مجدد الف ثانی!

اگر کسی صاحب کو یہ خوش فہمی ہو کہ مودودی صاحب ان اکابر تصوف کے بارے میں ایسا خیال ہرگز نہ رکھتے ہوں گے بلکہ وہ تو انھیں نیک صالح اور متقی شمار کرتے ہیں، چنانچہ ان کی بعض کتابوں سے ایسا ہی معلوم ہوتا ہے، تو ہم ان کی خدمت میں باادب عرض کریں گے کہ مذکورہ بالا عبارتوں کا جو صاف اور صریح مدلول ہے اس میں کسی کا کوئی استثناء ہے، اگر موصوف کا واقعی وہی خیال تھا جو آپ سمجھ رہے ہیں تو آخران کومحتاط عبارت تصنیف کرنے سے کس نے روک دیا تھا، کیا انھیں محتاط تعبیر پر قدرت نہیں، ہم تو انھیں الفاظ وعبارات کا بادشاہ سمجھتے ہیں، اگر وہ چاہتے تو ایک سے بڑھ کرایک محتاط تعبیر انھیں مل جاتی، ہمیں ان سے یہ بڑی شکایت ہے کہ جب عبارت آرائی کا جنون ان پر مسلط ہوتا ہے تو گردوپیش کی انھیں مطلقاً پرواہ نہیں رہتی کہ کون کون ان کی تیز گامی میں کچلتا چلا جاتا ہے، لیکن اوپر کا خیال محض خوش فہمی ہی ہے، ہم نے بھی مودودی صاحب کے حق میں یہی حسن ظن قائم کرنا چاہا تھا، مگر ان کے لٹریچر کا

مجموعی مطالعہ اس خوش فہمی کو شدت کے ساتھ رد کرتا ہے، مجبوراً یہی یقین کرنا پڑتا ہے کہ موصوف کا نظریہ ہی ان حضرات کے بارے میں سقیم ہے۔

یہ ہے مودودی صاحب کا وہ اعلیٰ ادبی اُسلوب اور پختہ فنکاری، جس کے دامِ فریب میں سینکڑوں شکار پھنستے چلے جائیں اور انھیں ہوش بھی نہ رہے کہ کہ اکابر واسلاف پر اعتماد کی جو گراں قدر پونجی انھیں حاصل تھی یکا یک ان سے چھن گئی، اور اس کے بعد ملا کیا؟ مودودی صاحب کا لٹریچر! جس کے پڑھنے سے نہ خدا اور رسول کی محبت دل میں موجزن ہوتی، نہ آخرت کی فکر دامن گیر ہوتی، نہ جنت کا کوئی ولولہ پیدا ہوتا نہ جہنم کا خوف قلب وجگر میں سماتا، نہ تقویٰ کی پاکبازی نہ زُہد کی یکسوئی، نہ تواضع کی رفعت نہ خشوع کی لذت، نہ ایمان کی حلاوت اور نہ گناہوں سے نفرت! ہاں اگر کچھ حاصل ہوتا ہے تو مال وجاہ کی لامتناہی حرص، اقتدار کی بھوک، ملک گیری کی ہوس، اکابر سے انحراف، صحابہ کے حق میں بدگوئی، انبیاء کی توہین، دوسروں کی تحقیر، گناہوں سے بے پروائی، اہل اللہ کا مذاق، علماء پر طنز، کون کہہ سکتا ہے کہ یہ چیزیں اللہ کو پسند ہیں، یہی اس دین کا خلاصہ ہے جس کو مودودی صاحب پیش کرتے ہیں، اگر آپ کو یقین نہ ہو تو جماعت اسلامی کے مجاہدین سے مل کر دیکھ لیجئے، ان سے معاملہ کیجئے، ہر موضوع پر گفتگو کیجئے، یہ تمام چیزیں ایک ایک کر کے دل سے نکل کر ان کی زبانوں پر آجائیں گی۔ حدیث میں نیک لوگوں کی یہ علامت بتائی گئی ہے کہ جب ان کو دیکھو تو خدا یاد آئے، آپ ان لوگوں میں ذرا بھی ہو کر دیکھئے، خدا کا نام زبانوں پر آئے گا مگر برائے بیت! ہر وقت حکومت، اقتدار اور دولت کی رَٹ ملے گی، اور اہل اللہ ومشائخ کی توہین وتذلیل کا نشہ تو اس جماعت پر اس طرح سوار ہے کہ فقط اس کا تصور ہی ان سب سے منحرف ہو جانے کی دعوت دیتا ہے، ہم نہیں سمجھ سکتے کہ اس لچھن کے بعد یہ

جماعت اسلام کی کیا خدمت انجام دے سکتی ہے۔

ہم نے اس مسئلہ پر بار بار غور کیا کہ تفہیم القرآن جو قرآن کی ترجمانی کے لئے تصنیف کی گئی ہے، اس میں اس درجہ تلخ اور ناگوار گفتگو کا منشا کیا ہے؟ آخر اکابرامت نہ سہی انبیاء وصحابہ کا ذکر تو نرم اور خوشگوار اُسلوب میں کریں اور متواضع اور مؤدب الفاظ تحریر فرمائیں، مگر ایسی جگہوں پر بھی وہ بے تکلف اسی انداز میں قلم کو حرکت دیتے چلے جاتے ہیں جس انداز میں کسی معمولی شخص کے متعلق لکھا جاسکتا ہے، ان کا اندازِ کبریائی ہر جگہ یکساں قائم رہتا ہے، تفہیم القرآن کے مطالعہ کے دوران ایک عبارت ملی جس سے یہ عُقدہ کسی قدر حل ہوا، لکھتے ہیں:

> ’’فرمانِ مبارک کا منشا یہ ہے کہ تم لوگ ابھی نبی کے مشن کو اچھی طرح نہیں سمجھے ہو، نبی کا اصل کام یہ نہیں ہے کہ فدیے اور غنائم وصول کر کے خزانے بھرے، بلکہ اس کے نصب العین سے جو چیز براہ راست تعلق رکھتی ہے وہ صرف یہ ہے، کہ کفر کی طاقت ٹوٹ جائے، مگر تم لوگوں پر بار بار دنیا کا لالچ غالب ہو جاتا ہے، پہلے دشمن کی اصلی طاقت کے بجائے قافلے پر حملہ کرنا، پھر دشمن کا سر کچلنے کے بجائے غنیمت لوٹنے اور قیدی پکڑنے میں لگ گئے، پھر غنیمت پر جھگڑنے لگے۔ (تفہیم القرآن، ج:۲،ص:۱۶۰)

یہ سرزنش صحابہ کو ہو رہی ہے، کون کر رہا ہے، بقول مودودی صاحب کے حق تعالیٰ! لیکن ہم نے بار بار غور کیا کہ اللہ تعالیٰ نے پورے قرآن میں تنبیہ کا یہ انداز کہیں اختیار کیا ہے، کہیں یہ کہا ہے کہ تم نے نبی کا مشن نہیں سمجھا؟ کہیں یہ فرمایا کہ تم پر بار بار دنیا کا لالچ غالب آجاتا ہے؟ غنیمت پر جھگڑنے کا کہیں ذکر ہے؟ مگر باوجود تلاش وجستجو کے اس انداز کی ڈانٹ ڈپٹ قرآن میں کم از کم ہمیں تو نہیں ملی، ہاں صحابہ کی غلطیوں پر روک ٹوک ملی ضرور ہے مگر اس طور پر کہ ساتھ ہی ساتھ معافی کا اعلان بھی ہوتا جارہا ہے، اور غلطیاں بھی صراحۃً نہیں لطیف اشاروں میں بیان ہوتی ہیں، اللہ

اللہ! خدا کو تو ان محبوبانِ امت کا اتنا پاس ولحاظ منظور ہے کہ ایسا کوئی جملہ ارشاد نہیں فرماتے جو ان کی آزردگی خاطر کا باعث ہو، اگر آپ مثال چاہتے ہیں تو سنئے!

﴿اِذْ ھَمَّتْ طَّائِفَتَانِ مِنْكُمْ اَنْ تَفْشَلَا وَاللّٰهُ وَلِيُّهُمَا وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ﴾ جب تم میں سے دو جماعتوں نے کمزوری دکھانے کا ارادہ کرلیا تھا اور اللہ ان دونوں کا والی تھا، اور اللہ ہی پر مومنوں کو بھروسہ کرنا چاہئے۔

قربان جایئے اللہ کی مہربانی پر، وَاللّٰهُ وَلِيُّهُمَا نے انھیں سنبھال لیا، کس محبت کے انداز میں فرمایا کہ انھوں نے تو بچل جانے کا ارادہ کرلیا تھا، مگر اللہ ان کا کارساز تھا، یہی وہ محبت آمیز عتاب تھا جس پر صحابہ مرمٹتے تھے، ان دونوں قبیلوں کے حضرات نے اس آیت پر ناز فرمایا تھا۔

دوسری مثال لیجئے! غزوۂ احد ہی کے موقع پر تیرانداز دستہ جو پہاڑ کی گھاٹی پر تعینات تھا، اس کی اجتہادی غلطی کے نتیجے میں لڑائی کا پانسہ پلٹ گیا اور مسلمان بڑے پیمانے پر جانی نقصان میں پڑ گئے، خود سرکار دوعالم فداہ أبی و أمی علیہ السلام شدید زخمی ہوئے، دندانِ مبارک شہید ہوگئے، رُخسارِ پُرانوار میں خود کی کڑیاں گھس گئیں، نعوذ باللہ آپ کی شہادت کا ہنگامہ کھڑا کردیا گیا، ظاہری اسباب کے تحت یہ سب کچھ ان تیرانداز حضرات کی غلطی کے باعث ہوا، چنانچہ قرآن کریم میں بھی اس کا ذکر آیا ہے، لیکن سورہ آل عمران کھول کر دیکھ لیجئے جہاں اس غلطی کا ذکر آیا ہے متصلاً ہی اس پر معافی کا اعلان بھی کیا گیا، فرماتے ہیں:

﴿وَلَقَدْ عَفَا عَنْكُمْ وَاللّٰهُ ذُوْ فَضْلٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ﴾

اور بالیقین اللہ نے تم کو معاف کردیا، اور مومنین پر اللہ کا بڑا فضل ہے۔

دوسری جگہ فرماتے ہیں:

﴿ وَلَقَدْ عَفَا اللّٰهُ عَنْهُمْ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ﴾

اور بلاشبہ اللہ نے ان کو معاف فرمادیا، یقیناً اللہ غفور اور حلیم ہیں۔

یہ بار بار اعلانِ عفو کیوں ہورہا ہے؟ آخر ان کی دل جوئی کے یہ سامان کیوں کیے جارہے ہیں؟ ان حضرات سے غلطی ہوئی، اگر ملامت کی جاتی اور وہ بھی اللہ کی جانب سے تو وہ سنتے اور شرمندگی سے چھپتے، آہیں بھرتے، روتے روتے بے تاب ہوجاتے، جب انھیں یہ تصور ہوتا کہ ہم لوگوں کی وجہ سے نبی اکرم ﷺ کو یہ صدمہ جھیلنا پڑا تو ان کے کلیجے منہ کو آنے لگتے اور اس ملامت سے ان کے دل میں برگشتگی کا وسوسہ بھی نہ گذرتا، مگر اللہ کی شانِ عفو وکرم ہے کہ بار بار تھامتی ہے کہ تم سے غلطی ہوئی، شیطان نے تمہارے قدم ہلادیئے، ٹھیک مگر اطمینان رکھو، اللہ نے تمہیں بخش دیا، ذرا تاکیدی جملہ ملاحظہ ہو: وَلَقَدْ عَفَا اللّٰهُ عَنْهُمْ ، لام بھی تاکید کیلئے اور قد بھی تاکید کیلئے، دوہری تاکید کے ساتھ معافی کا پروانہ ملتا ہے، پھر معاملہ یہیں ختم نہیں ہوجاتا، رسول اللہ ﷺ سے ارشاد ہوتا ہے:

﴿فَبِمَا رَحْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ لِنْتَ لَهُمْ وَلَوْ كُنْتَ فَظًّا غَلِيْظَ الْقَلْبِ لَانْفَضُّوْا مِنْ حَوْلِكَ﴾ یہ اللہ کی رحمت ہی ہے کہ تم اس قدر نرم دل واقع ہوئے ہو، ورنہ اگر تم سخت دل، درشت خُو ہوتے تو لوگ منتشر ہوجاتے۔

پھر ارشاد فرماتے ہیں

﴿ فَاعْفُ عَنْهُمْ وَاسْتَغْفِرْ لَهُمْ وَشَاوِرْهُمْ فِي الْاَمْرِ ﴾

پس ان کو معاف کردو، اور ان کیلئے اللہ سے مغفرت چاہو، اور معاملہ میں ان سے مشورہ لو۔

تین باتیں آپ ﷺ سے فرمائیں، آپ انھیں معاف کردیجئے، صحابہ کی تسلی کے لئے اتنا بھی بہت کافی ہے کہ حق تعالیٰ ان کے لئے معافی کی سفارش فرمائیں،

لیکن ان کی مزید تسکین کے لئے فرمایا کہ اور ان کے لئے اللہ سے مغفرت طلب کرو۔ سبحان اللہ! خدا نبی سے سفارش کرے اور نبی خدا کے حضور شفاعت کریں، ایسی محبوبیت کسے نصیب ہے، صحابہ کے قلوب بھی جذبۂ محبت اور والہانہ شیفتگی سے بلبلا اٹھے ہوں گے، لیکن اب بھی بات پوری نہ ہوئی، محبت جب نمود کرتی ہے تو نگاہیں حیران رہ جائیں، دل اس کو محسوس کریں، مگر زبان و بیان کو تعبیر پر قدرت نہیں ہوسکتی، خیال ہوسکتا تھا کہ جس شخص اور جس جماعت سے ایک بار دھوکا ہو چکا اس پر باوجود معافی کے بھروسہ کرنا مناسب نہیں ہے، دوبارہ اعتماد لوٹنے کے لئے بڑے امتحان وآزمائش کی ضرورت ہے، لیکن معاً فرماتے ہیں کہ ان سے مشورہ لیا کیجئے، کیا مطلب؟ مشورہ اسی سے لیا جاتا ہے جس پر کامل اطمینان ہو، اللہ تعالیٰ چاہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کے آئینۂ دل پر تکدر کی ہلکی سی گرد بھی باقی نہ رہ جائے، اس کے واسطے اتنا اہتمام فرمایا ہے، یہ ہے ان بزرگانِ امت کی وقعت اللہ کے حضور میں۔

اس کے بعد جناب رسول اللہ ﷺ کا معاملہ دیکھئے، حدیث کی کتابیں پڑھ جایئے، کہیں آپ کو ایسا کوئی جملہ حضور ﷺ کے فرمان میں نہ ملے گا جس کو صحابہ کیلئے بطور تنبیہ کے آپ نے استعمال کیا ہو، ہر جگہ محبت ودلداری کا ظہور ملے گا، تاحیات آپ کی زبانِ مبارک سے ایسا کوئی کلمہ صادر نہیں ہوا جس سے صحابہ کی دل شکنی کا واہمہ بھی ہو، تیرہ سالہ مکی زندگی میں اور دس سالہ مدنی زندگی میں چند بار اور بس چند ہی بار ایسے موڑ آئے جہاں رسول اللہ ﷺ کو صحابہ سے آزردگی ہوسکتی تھی، لیکن قربان جایئے اللہ پر، اور فدا ہو جایئے اس کے رسول پر جو رحمت ہی رحمت ہیں کہ عتاب سے آگے آگے شانِ کرم معافی کا پروانہ لے کر آجاتی ہے۔ قرآن وحدیث کا بنظر غائر مطالعہ کر جایئے، جہاں دو چار مواقع ایسے پیش آئے ہیں لطف ومحبت کا پیامبر آگے آگے اور

عتاب کا قاصد پیچھے پیچھے ملے گا، یہ معاملہ تو خدا اور رسول کا ہے، اس کو نگاہ میں رکھئے اور پھر مودودی صاحب کا تند و تلخ لہجہ اور کرخت عتاب دیکھئے جو اوپر گذرا کہ لطف وکرم نام کو بھی نہیں، بس ڈانٹ ڈپٹ اور للکار ہے، مزید براں اپنی اس عبارت کو اللہ کے فرمان کا منشا قرار دے رہے ہیں۔ افسوس ہے ایسی ترجمانی پر!

شاید ترجمانی ہی کے تصور نے ان کی تحریروں میں اندازِ کبریائی پیدا کردیا ہے، غالبًا وہ خیال فرماتے ہیں کہ تفہیم القرآن کے اسٹیج پر وہ اللہ کے ترجمان ہیں، اس لئے جولب ولہجہ حاکم اور بادشاہ کا ہوتا ہے وہی مجھے اختیار کرنا چاہئے، چنانچہ ان کی تشریحات میں حاکمانہ آن بان قائم رہتی ہے، اور طرزِ گفتگو میں کوئی لچک پیدا نہیں ہوتی، لیکن مودودی صاحب اس نکتہ سے آشنا نہیں ہیں کہ اللہ تعالیٰ صرف حاکم ومقتدر ہی نہیں رؤوف ورحیم بھی ہیں، وہ جہاں مالک الملک ہیں وہیں محبوب ومنظور بھی ہیں، محبت واُنس کے اس عنصر کی کمی بلکہ فُقدان نے ان کے لٹریچر کو اس قدر بوجھل اور کرخت بنادیا ہے کہ کوئی صاحب ذوق اس کو سہولت سے پڑھ جانے پر قادر نہیں ہوسکتا، بھلا اس دین میں بندوں کے لئے کیا کشش ہوسکتی ہے جس میں خدا کا تصور بس ایک بارُعب، قادرِ مطلق، بے نیاز وبے پرواشہنشاہ کی شکل میں ہو اور اس میں محبت، وانس، لگاؤ، رچاؤ کا سرے سے کوئی عنصر ہی نہ ہو۔

بہر کیف! غالبًا مودودی صاحب کو اللہ کی ترجمانی کا ہَوکا ہے، اس بنا پر وہ لب ولہجہ اور اُسلوبِ تعبیر وہی اختیار کرتے ہیں جس کا حق صرف اللہ کو ہے، اور لطف یہ ہے کہ اس ذاتِ کریم نے کہیں اس انداز سے کام ہرگز نہیں لیا، اور رسول تو سراپا رحمت ہیں، آپ کے ہاں تو کافروں تک پر سخت الفاظ میں نکیر نہیں ہوتی، پھر بھلا صحابہ جن کی پرورش ونگہداشت آپ نے اولاد سے بڑھ کر کی ہے ان کے متعلق کوئی سخت

کلمہ آپ کی سراپا رحمت زبان سے کیسے نکل سکتا ہے؟ مودودی صاحب نے دیکھا کہ اللہ نے رسول نے تو یہ حق برتا نہیں اس لئے موصوف نے اسے اختیار کرلیا اور انھیں شہنشاہ کی گفتگو میں جس ناگزیر عنصر کی کمی محسوس ہورہی تھی وہ پوری کردی۔ إنـــا للہ وإنـا إليه راجعون

مودودی لٹریچر کی یہ بنیادی خامیاں ہیں جن کو علماء حق نے ابتداء ہی میں محسوس کرلیا تھا، اور جو عمارت اس پر کھڑی ہونے والی تھی اس کا نقشہ بھی ان کی نگاہِ فراست نے دیکھ لیا تھا، اور ہم تو اس جماعت کا وہ دور دیکھ رہے ہیں جبکہ اس کے برگ وبار پورے طور پر ظاہر ہوچکے ہیں۔

ہمیں اس بات کا جائزہ بھی لے لینا چاہئے کہ موصوف اس درجہ مبتلائے فریب کیوں ہوگئے، جن اسباب وعوامل کے تحت وہ صراطِ مستقیم سے دور ہٹتے چلے گئے؟ ہمارے نزدیک اس کی اصلی وجہ تو یہ ہے کہ ہدایت وگمراہی کی باگ ڈور حق تعالیٰ کے ہاتھ میں ہے، ان کے علم میں جس کی ہدایت کا فیصلہ ہوچکا ہے اسے گمراہی کی جانب کوئی نہیں کھینچ سکتا، اور جس کی گمراہی مقدر ہوچکی ہے اسے ہدایت کی راہ نہیں مل سکتی، تاہم عالم اسباب میں کچھ محرکات تو صاف ہیں جن کا نتیجہ اکثر گمراہی ہی ہوتی ہے۔

سب سے بڑا اور اصولی محرک ہمارے خیال میں ان کا کسی معتبر عالم کی مخلصانہ اور خردانہ صحبت سے محرومی ہے، حقیقت یہ ہے کہ آدمی اپنی ذہانت اور محنت کے بل پر خواہ کتنا ہی مطالعہ کرڈالے مگر صحیح دینی اور علمی ذوق کسی صاحب نظر عالم کی صحبت ہی بخش سکتی ہے، علم ایک وسیع سمندر ہے، آدمی کسی رہبر کی رہنمائی کے بغیر کسی ایک ہی موج میں غرق ہوسکتا ہے۔ آپ دیکھتے ہیں کہ ڈاکٹری کورس پڑھنے والا طب کی تمام کتابیں پڑھ لینے اور تمام علوم کو حاصل کرلینے کے باوجود مریضوں کے علاج کے لئے

عملی دنیا میں اسی وقت اترتا ہے جب کسی ہوشیار ڈاکٹر کی صحبت میں رہ کر علاج کے زیر و بم سے پوری واقفیت حاصل کر لیتا ہے، اور وہی ڈاکٹر کامیاب اور مقبول سمجھا جاتا ہے جسے کسی ماہر ڈاکٹر کی ماتحتی میں معالجہ کا تجربہ ہو چکا ہو، ایسے ہی کامیاب وکیل وہی ہوتا ہے جو کسی بڑے وکیل کا جونیر رہ چکا ہو، ماہر کی صحبت وقتاً فوقتاً وہ قیمتی نکتے عطا کرتی ہے جو کتابوں کی ہزار ورق گردانی کے بعد بھی نہیں ملتے۔ کسی فن کا صحیح ذوق پیدا کرنا ہو تو ضروری ہے کہ کسی صاحب ذوق کی خدمت میں رہ کر اس کی تحصیل کی جائے ورنہ آدمی اپنی قوتِ مطالعہ، ذہانت اور خود پسندی کی وجہ سے کسی ایک بات کو حق سمجھ کر اختیار کرے گا، حالانکہ وہ سراپا باطل ہوگی اور غلطی کی بنیاد کوئی دقیق اور مخفی چیز نہیں بلکہ ممکن ہے کہ نگاہوں کے سامنے ہی کا کوئی پہلو اوجھل ہو گیا ہو، اس کی مثال میں ہم مودودی صاحب ہی کا ایک واقعہ عرض کرتے ہیں، مولانا محمد منظور نعمانی لکھتے ہیں:

''اس زمانے تک بھی (امیر جماعت بننے کے بعد تک) مولانا کی داڑھی بہت مختصر سی تھی، اور سر پر انگریزی وضع کے بال بھی رہتے تھے، میں نے دوستانہ بے تکلفی کے ساتھ ان کی داڑھی کی طرف اشارہ کر کے عرض کیا کہ ایسی داڑھی رکھنا آپ کے نزدیک جائز ہے؟ مولانا نے فرمایا ہاں، میں حرام یا ناجائز نہیں سمجھتا البتہ خلافِ اولیٰ سمجھتا ہوں، میری رائے یہ ہے کہ داڑھی اتنی ہونی ضروری ہے کہ دور سے نظر آئے اور بقدر ایک مشت سنت ہے، میں نے عرض کیا کہ کتب فقہ میں تو بقدر ایک مشت کو واجب لکھا ہے، اور جو لوگ اس سے چھوٹی رکھتے اور کترواتے ہیں ان کے اس طرزِ عمل کو ناجائز کہا ہے، اور یہ بھی تصریح کی ہے کہ یہ مسئلہ بھی اتفاقی ہے، میں نے اس وقت فتح القدیر اور درّ مختار وغیرہ کی یہ عبارت جو اس وقت بھی زبانی یاد تھی، پڑھ کر سنائی: وأما مايفعله بعض المغاربة ومخنثه الرجال من قصها وهي دون القبضة فلم يجزه أحد، (بعض اہل مغرب اور مخنث لوگوں

کا یہ طرزِ عمل کہ وہ داڑھی ایک مشت سے کم رکھتے اور کترواتے ہیں، یہ کسی کے نزدیک بھی جائز نہیں ہے۔)

مولانا نے فرمایا، لیکن فقہ حنبلی کی کتاب ''مغنی'' میں تصریح ہے کہ اس سے کم رکھنا بھی جائز ہے، میں نے عرض کیا کہ میں نے ''مغنی'' نہیں دیکھی، اس لئے اس کے بارے میں تو کچھ نہیں کہہ سکتا، لیکن ایک اصولی بات یہ عرض کرتا ہوں کہ اگر عام فقہاء مجتہدین ایک فعل کو ناجائز کہتے ہوں اور کسی کتاب میں کوئی قول اس کے جواز کا بھی ہو اور اس کے کرنے میں کوئی شرعی مصلحت بھی نہ ہو تو ظاہر ہے کہ تقویٰ اور احتیاط کا تقاضا یہی ہوگا کہ اس سے بچا جائے۔ علاوہ ازیں صحاح کی جن حدیثوں میں داڑھی رکھنے کا حکم بصیغۂ امر دیا گیا ہے، ان میں دو لفظ آتے ہیں، ایک أعفوا اللحیٰ اور دوسرا أرخوا اللحیٰ، أعفوا اور أرخوا کے جو مصدر ہیں یعنی إعفاء اور إرخاء، عربی لغت کی رُو سے یہ فی الجملہ درازی اور بڑھوتری کو چاہتے ہیں، فقہاء نے غالباً صحابہ کے طرزِ عمل سے یہ سمجھا ہے کہ اگر قریباً ایک مشت داڑھی رکھی جائے تو ان لفظوں کا مطالبہ پورا ہو جائے گا، پس فقہ کی تصریحات سے تھوڑی دیر کیلئے صرف نظر کر کے بھی اگر آپ غور فرمائیں تو اتنا تو آپ کو بھی ماننا پڑے گا کہ صرف اتنی داڑھی رکھنے سے جو بقول آپ کے بس دور سے نظر آئے، ان لفظوں کا مطالبہ پورا نہیں ہوتا، بلکہ ان الفاظ کا صاف تقاضا یہ ہے کہ داڑھی کو کچھ لمبا، بڑھا ہوا اور لٹکا ہوا ہونا چاہئے، اور آپ کی موجودہ داڑھی بہت چھوٹی ہے، اس لئے میرے نزدیک حدیث کی رُو سے بھی اس کے جواز کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔

مجھے یاد ہے کہ مولانا نے میری یہ بات سن کر کچھ دیر خاموشی سے غور کرنے کے بعد فرمایا میں نے اس مسئلہ پر اس طرح اور اس پہلو سے کبھی غور نہیں کیا تھا، اب میرا خیال یہ ہے کہ آپ کی بات صحیح ہے، اور مجھے اصلاح کر لینی چاہئے۔''

(الفرقان، نومبر، دسمبر ۱۹۷۹ء، ص:۲۹)

اس پوری گفتگو کے پیش کرنے کا منشا یہ ہے کہ داڑھی کے مسئلہ میں صاف الفاظ کی تصریح کے باوجود اس کے لغوی معنیٰ کا ہی پہلو...... جو اول وہلہ میں نگاہ کے سامنے آتا ہے، اوجھل ہوکر رہ گیا...... ایک صاحب نظر عالم کی تنبیہ کے بعد سمجھ میں آیا، اندازہ کیجئے کہ جو شخص ایک جزئی مسئلہ میں اتنا کھلا ہوا دھوکا کھا سکتا ہے وہ اصولی مباحث میں کے قدم چل سکتا ہے، لیکن اس مبلغ علم پر ڈنکا پیٹ دیا گیا کہ مودودی صاحب مجتہد ہیں، اور مجتہد بھی ایسے کہ دین اگر کسی نے صحیح سمجھا ہے تو وہ موصوف ہیں ورنہ سب کا تصورِ دین ناقص ونا تمام تھا۔

دوسری مثال لیجئے! مودودی صاحب نے جب ''خلافت وملوکیت'' کی تحقیقات کا بیڑا اٹھایا اور اس سلسلے میں تالیفی مواد اکٹھا کرنا شروع کیا تو انھیں محسوس ہوا کہ تاریخ کی کتابوں میں صحابہ کی تنقید وتنقیص کے لئے مواد متفرق ومنتشر موجود ہیں، لیکن مشکل یہ تھی کہ محقق علماء سب کو صحیح وغلط کی کسوٹی پر پرکھ کر امت کے سامنے رکھ چکے ہیں، اس سلسلے میں اگر ان اہل تحقیق حضرات کا قدم آ گیا تو مودودی صاحب جو عمارت تعمیر کرنا چاہتے ہیں وہ بن نہ سکے گی، اس لئے راستہ کا یہ سنگ گراں شروع ہی میں ہٹا دیتے ہیں، لکھتے ہیں:

> ''یہ بات واضح کردینا چاہتا ہوں کہ میں نے قاضی ابوبکر ابن العربی کی ''العواصم من القواصم'' امام ابن تیمیہ کی ''منہاج السنۃ'' اور حضرت شاہ عبدالعزیز کی ''تحفۂ اثنا عشریہ'' پر انحصار کیوں نہ کیا، میں ان بزرگوں کا نہایت عقیدت مند ہوں، اور یہ بات میرے حاشیۂ خیال میں بھی کبھی نہیں آئی کہ یہ لوگ اپنی دیانت وامانت اور صحت تحقیق کے لحاظ سے قابل اعتماد نہیں، لیکن جس وجہ سے اس مسئلہ میں میں نے ان پر انحصار کرنے کے بجائے براہ راست اصل ماخذ سے خود تحقیق کرنے اور اپنی

آزادانہ رائے قائم کرنے کا راستہ اختیار کیا، وہ یہ ہے کہ ان تینوں حضرات نے دراصل اپنی کتابیں تاریخ کی حیثیت سے بیانِ واقعات کے لئے نہیں بلکہ شیعوں کے شدید الزامات اوران کے افراط وتفریط کے رَد میں لکھی ہیں، جس کی وجہ سے عملاً ان کی حیثیت وکیلِ صفائی کی سی ہوگئی ہے، اور وکالت خواہ الزام کی ہو یا صفائی کی، اس کی عین فطرت یہ ہوتی ہے کہ اس میں آدمی اسی مواد کی طرف رجوع کرتا ہے جس سے اس کا مقدمہ مضبوط ہوتا ہے اور اس مواد کو نظر انداز کردیتا ہے جس سے اس کا مقدمہ کمزور ہوجائے۔'' (خلافت وملوکیت،ص: ۳۲۰)

ملاحظہ کیجئے ! مودودی صاحب نے بیک جنبش قلم ان محقق حضرات کی پوزیشن وکیل صفائی کہہ کر کمزور کردی ، پھر تو موصوف کو آزادی ملی اور گھٹیا سے گھٹیا، موضوع سے موضوع کوئی روایت تاریخ کے رَطب ویابس ڈھیر میں مل گئی، خواہ کسی ملحد وزِندیق کے واسطے سے آئی ہو، یا کسی بدترین رافضی کی سند سے ، بشرطیکہ صحابہ کے خلاف ہو، موصوف اُٹھالائے اور پیش کردیا کہ فلاں صحابی کی سیرت میں یہ داغ ہیں اور فلاں نے یہ معصیت کی، ان روایات کے قبول کرنے کے سلسلے میں اپنی شانِ تحقیق کو ذرا بھی زحمت دینا گوارانہ کیا، نہ اپنی عقل ومنطق کو پکارا، نہ قرآن وسنت کو درمیان میں حائل ہونے دیا۔ اگر کہیں علماء علمی تحقیقات لے کر آگئے تو انھیں وکیل صفائی کہہ کر دھکے دیدیئے۔

اب دوسرا نقشہ ملاحظہ فرمایئے ! آپ اصل کتاب میں پڑھیں گے کہ حضرت سلیمان علیہ السلام کا ایک واقعہ جناب نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے بیان فرمایا، حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اس کے راویٔ اول ہیں، امام بخاریؒ نے ''الجامع الصحیح'' میں اسے جگہ دی، تمام راوی اس کے ثقہ اور معتبر ہیں، سند میں کوئی کمزوری نہیں ہے، بس

ایک کمی اس میں یہ ہے کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے مودودی صاحب سے مشورہ کر کے روایت نہیں کی، اب اس روایت کو موصوف کی عقل چونکہ قبول نہیں کرتی اس لئے نہ صرف یہ کہ ڈنکے کی چوٹ پر اس کی تردید کرتے ہیں، بلکہ ایسے گندے اور گھناؤنے انداز میں اس کا ٹھٹھا اُڑاتے ہیں کہ شرم وحیا اور غیرت وانسانیت کو پسینہ آجائے۔ (ملاحظہ ہو تفہیم القرآن، ج:۴، ص:۳۳۷) کاش کوئی مودودی صاحب سے پوچھ لئے ہوتا کہ کیوں جناب! حضرت معاویہ، حضرت عمرو بن العاص، حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ پر غلط اتہام لگانے اور مہمل فردِ جرم قائم کرنے کے لئے آپ کی بے نظیر عقل نے واہی تباہی راویوں کی من گھڑت کیوں قبول کرنے میں پیش دستی دکھلائی، یہاں قرآن کی کسی آیت نے آپ کا دامن نہیں پکڑا کہ بندۂ خدا کیا غضب کرتے ہو، ان سے اللہ راضی ہے، تم ناراض ہوکر اور بدگوئی کر کے کیوں اپنا نامۂ اعمال کالا کر رہے ہو، یہاں کسی حدیث نے بھی آپ کی آستین نہیں کھینچی کہ اے رسول کے تیرہ سو برس بعد پیدا ہونے والے امتی! حضور کے ان لاڈلوں کو گالی دے کر کیوں آپ کو تکلیف پہونچا رہے ہو، حضور جب دنیا سے تشریف لے گئے تو ان حضرات سے رضامند اور مطمئن تھے، آپ کو کسی نے نہ ٹوکا، آپ تنقیدی حربے لے کر کھڑے ہو گئے اور ہر ایک کے خونِ آبرو میں اپنا قلم آلودہ کر لیا۔ آپ کو حضرت امیر المومنین عمر بن عبد العزیز کا قول بھی کہیں نہ ملا کہ ”صحابہ کے خون سے جب اللہ نے ہمارے ہاتھوں کو پاک رکھا ہے تو ہمارا فرض ہے کہ اپنی زبانوں کو بھی اس میں آلودہ نہ ہونے دیں“ یہاں آپ کی عقل ومنطق لمبی تان کر سو گئی اور جب بخاری کی صحیح روایت قبول کرنے کا مسئلہ آیا تو آپ کو عقل کا ہیضہ ہو گیا، اور لگے اس کی دہائی دینے۔ ناظرین باتمکین! آپ سمجھے ایک جگہ عقل کی دراز دستی اور دوسری جگہ کوتاہ دستی کیوں ہے؟ کسی اہل حق مصلح کی صحبت

نصیب نہیں ہوئی جو کاٹ چھانٹ کر مہذب اور مؤدب بناتا، صحراء کے خودرو درخت ہیں جو شاخ جدھر اٹھی چلی گئی۔

یہ علمی وعقلی پیمانہ تھا، اب ذرا عمل کے زاویہ سے پیمائش کرلی جائے تاکہ مودودی صاحب کا صحیح مقام متعین ہوجائے اور دوسروں کو عبرت ہو کہ آدمی جب کسی محقق ومصلح سے بے نیاز ہوکر میدان میں اترتا ہے تو نفس وشیطان کے ہاتھ میں کیسا کھلونا بن جاتا ہے، ایسا شخص آسانی سے نفس کی خواہشات سے جدا ہوکر شریعت کی حد بندیوں میں داخل نہیں ہوتا، شریعت کی پابندی کا خیال اس وقت اس کے دل میں انگڑائی لیتا ہے جب کسی خلافِ شریعت حرکت کے باعث معتقدین ومتوسلین کے ٹوٹنے اور بھاگ نکلنے کا اندیشہ ہو۔ مودودی صاحب کی داڑھی کے مسئلہ پر گفتگو ذہن میں رکھ لیجئے، پھر مولانا محمد منظور نعمانی کا یہ بیان ملاحظہ کیجئے:

> ''یہاں افسوس کے ساتھ اس واقعہ کا اظہار بھی ضروری ہوگیا ہے کہ اس گفتگو کے بعد بھی کم از کم چھ سات مہینے تک (جب تک کہ جماعت اسلامی کا دوسرا مشاورتی اجلاس لاہور ہی میں ہوا، جس کا ذکر آگے آرہا ہے) مولانا نے دونوں چیزوں (داڑھی اور سر کے بالوں) میں سے کسی کی بھی اصلاح نہیں فرمائی۔
>
> (الفرقان، نومبر، دسمبر ۱۹۷۹ء، ص:۳۱)

دوسری جگہ لکھتے ہیں:

> ''مولانا امین احسن اور مولانا علی میاں بھی اس (لاہور کے دوسرے مشاورتی اجلاس) میں شریک ہوئے، اور جماعت کے کسی اجتماع میں ان دونوں حضرات کی یہ پہلی شرکت تھی، مودودی صاحب کی ظاہری ہیئت کے ان پہلوؤں میں جن کی اصلاح کا انھوں نے وعدہ کیا تھا خاطر خواہ تبدیلی نہ دیکھ کر مجھے سخت افسوس اور دکھ ہوا

، میں نے مناسب سمجھا کہ اس سلسلے میں اب میں خود ان سے کچھ نہ کہوں، اس لئے میں نے تنہائی میں مولانا امین احسن صاحب سے کہا کہ آپ ان چیزوں کی طرف اپنی طرف سے مولانا کو توجہ دلائیں تا کہ مولانا کو یہ محسوس ہو کہ صرف میں ہی ان اصلاحات کو ضروری نہیں سمجھتا ہوں، بلکہ مولانا اصلاحی جیسے قریب قریب انھیں کے طرز کے روشن خیال عالم بھی اس کو ضروری سمجھتے ہیں، مجھے یاد ہے کہ لاہور سے رُخصت ہوتے وقت مولانا امین احسن صاحب نے میری موجودگی ہی میں مولانا مودودی اور ان کے رفیقوں سے جو وہاں مستقل ان کے ساتھ رہتے تھے بات کی اور کہا کہ میں بہت صفائی کے ساتھ یہ بات ظاہر کر دینا امانت و دیانت کا تقاضا سمجھتا ہوں کہ یہاں آنے سے پہلے میں جتنا متاثر تھا یہاں آ کر اس میں کچھ کمی آئی ہے، آپ حضرات اپنی اس ذمہ داری کو محسوس کریں کہ آپ ہی اس دیگ کے وہ چاول ہیں جنھیں دیکھ کر کوئی شخص دیگ کے متعلق رائے قائم کرے گا۔"

(الفرقان، نومبر، دسمبر ۱۹۷۹ء، ص: ۳۸)

مولانا نعمانی کے بیان کے مطابق مودودی صاحب نے اس گفتگو کے بعد داڑھی بڑھالی اور انگریزی بالوں کی بھی اصلاح کر لی، لیکن دیکھنا یہ ہے کہ ایک مردِ مومن کی شان کیا ہونی چاہئے، اور مودودی صاحب نے ایمان اور اطاعت کے تقاضوں کو کہاں تک پورا کیا۔ مومن کی شان تو یہ ہے کہ جب اللہ اور رسول کی بات وضاحت کے ساتھ آجائے تو بلا لیت ولعل فوراً عمل پیرا ہو جائے، لیکن مودودی صاحب چھ سات مہینے تک نفسانیت کے جھولے میں جھولتے رہے پھر دوبارہ جب اللہ ورسول کی نہیں، دیکھنے والے اپنے جیسے انسانوں کی رائے اور غلط تاثر کی دہائی دی گئی تو کہیں اصلاح کی فکر پیدا ہوئی۔ یہ ایک داعیٔ دین کا حال ہے جو اللہ سے ڈر کر،

اور رسول کے جذبۂ اتباع سے سرشار ہو کر نہیں بلکہ عوام کی رائے سے خوفزدہ ہو کر اپنی اصلاح کرتا ہے، کوئی بندۂ خدا ہمیں سمجھا دے کہ دین ودیانت اور اخلاص وللہیت کی یہ کون سی قسم ہے جس سے سرفراز ہو کر مودودی صاحب امت سے سب سے بڑے مجتہد اور عظیم مردمومن قرار پائے، ہماری عقل میں اس کی توجیہ نہیں آتی، یہاں یہ بات نوٹ کر لیجئے کہ مودودی صاحب کی تبدیلی صرف صورت کی حد تک تھی، ورنہ داڑھی کے متعلق ان کا وہ نظریہ غالباً اخیر تک قائم رہا جو پہلے تھا، اسی بنا پر اپنی جماعت کو انھوں نے اس کی ترغیب نہیں دی، ترغیب کیا معنی؟ اس کی اہمیت اس حد تک گھٹا دی کہ شاید مسنون ہونے کا خیال بھی محو ہو گیا، چنانچہ نعیم صدیقی کا یہ بیان پڑھیے!

''وہ گفتگو مجھے نہیں بھولتی جو ہماری ''بزمِ تحریک'' میں دَر آئی تھی اور داڑھی سے معنون ہوئی تھی، اس موقع پر مولانا نے کہا تھا ''اصولاً داڑھی نظامِ دین میں نہیں آتی'' ان کے اس فرمودہ سے مجھ بے ریش کو اطمینان بھی ہوا اور استعجاب بھی! میں نے استفسار کیا، مولانا کیا داڑھی نہیں رکھنی چاہئے، تو انھوں نے کہا ''نہیں میرا مطلب یہ نہیں، رکھنی تو چاہئے لیکن اس کو دینی حلقوں نے جو اہمیت دے رکھی ہے وہ خود دین میں نہیں پائی جاتی۔'' (روزنامہ دعوت ''سیّد مودودی نمبر'' ص: ۷۹)

یہ گفتگو اگر چہ مولانا نعمانی والی گفتگو سے پہلے کی ہے، تاہم نعیم صدیقی جیسے اکابر جماعت نے جو اس گفتگو کو من وعن بغیر کسی تفصیل کے تحریر کر دیا ہے، اس کا مطلب تو یہی سمجھ میں آتا ہے کہ داڑھی کو مولانا نعمانی سے گفتگو کرتے ہوئے ابتداءً مسنون فرمایا تھا، پھر وضاحت کے بعد مولانا کے خیال سے متفق ہو کر واجب تسلیم کر لیا، نیز چھ سات ماہ بعد اس پر عمل پیرا بھی ہو گئے، تاہم وہ فکری اعتبار سے ہنوز اسی مقام پر تھے جہاں وہ روزِ اول تھے، ورنہ تحریراً یا تقریراً کبھی تو اس کی ترغیب دی گئی ہوتی۔

آج بھی جماعت اسلامی میں شامل ہونے والے افراد کے چہروں پر اگر داڑھی نظر آتی ہے تو زیادہ تر وہی دور سے نظر آنے والی! اور اکثریت تو اس سے بھی بے نیاز ہو کے ''خضابِ آہنی'' ہی کو وظیفۂ صبح گاہی بنائے ہوئے ہے۔

حکم شریعت کو اپنی ذات پر نافذ کرنے سے مودودی صاحب کا ایک اور گریز ملاحظہ ہو، مولانا نعمانی ہی اس کے بھی راوی ہیں:

''میرے قیام پر دو چار ہی روز گذرے تھے کہ غالباً کسی رفیق جماعت کے ذریعہ یہ بات میرے علم میں آئی تھی کہ مولانا کا باورچی ......... زنانخانہ میں کھانا پکاتا ہے ،اور گھر میں اس سے پردہ نہیں ہے، اور یہ کہ دارالاسلام میں مقیم رفقاء پر اس کا اثر پڑ رہا ہے، پہلے تو میرا دل ودماغ اس پر یقین کرنے کیلئے تیار نہیں ہوا، میں سوچتا تھا کہ ایسا کیسے ہوسکتا ہے (مولانا کی کتاب ''پردہ'' اس سے بہت پہلے شائع ہوچکی تھی) لیکن بالآخر معلوم ہوگیا کہ واقعہ یہی ہے، اس واقعہ کے علم میں آنے نے مجھے ہلا کے اور جھنجھوڑ کے رکھ دیا، غالباً اس کی وجہ یہ بھی ہوگی کہ اب تک جس ماحول میں میری زندگی گذری تھی اس میں اس کا تصور بھی نہیں کیا جاسکتا تھا کہ کسی بھی درجہ کے تقویٰ اور دیندارانہ زندگی کے ساتھ ایسا بھی ہوسکتا ہے، جماعت کے دستور میں صف اول کے ارکان کے بارے میں لکھا ہوا تھا کہ

''ان لوگوں کے لئے احکامِ شرعیہ کی پابندی کے معاملہ میں کوئی رعایت نہ ہوگی، ان کو مسلمان کی زندگی کا پورا نمونہ پیش کرنا ہوگا، اور ان کے لئے رُخصت کے بجائے عزیمت کا طریقہ ہی قانون ہوگا۔ (حوالہ بالا ص:۴۱)

دوسری جگہ اس کی مزید تفصیل لکھتے ہیں:

میں نے مولانا سے عرض کیا کہ یہ بات تو سمجھ میں آتی ہے کہ کھانا پکانے کے لئے باورچی کی ضرورت ہے، لیکن یہ تو ضروری نہیں کہ وہ زنانخانہ ہی میں پکائے اور گھر

میں اس سے پردہ نہ کیا جائے، وہ مکان کے باہر کے حصے میں پکا سکتا ہے، مولانا نے یہ تو تسلیم کیا کہ یہ مُنکَر ہے، لیکن عذر یہ بیان فرمایا کہ یہ لوگ چور ہوتے ہیں، اس لئے مجبوراً گھر میں آنکھوں کے سامنے پکوانا پڑتا ہے، میں نے عرض کیا کہ یا تو چوری کا تھوڑا سا نقصان برداشت کیا جائے، یا پھر ایسا کیا جائے کہ بجائے موجودہ باورچی کے نذیر سے کام لیا جائے، اس کے بارے میں تو چوری یا خیانت کا شبہ نہیں ہوسکتا، (یہ نذیر غالباً ریاست کپورتھلہ کا ایک نوجوان تھا، ناتعلیم یافتہ یا بہت کم تعلیم یافتہ تھا، بہت نیک اور صالح تھا، جماعت سے متعلق تھا اسی لئے دارالاسلام میں آ گیا تھا، ہم لوگوں کا کھانا وہی پکاتا تھا، تو اسی نذیر کے بارے میں میں نے مولانا سے عرض کیا کہ آپ کھانا پکوانے کے لئے بجائے اسمٰعیل کے نذیر کو ملازم رکھ لیجئے) اسمٰعیل ہم لوگوں کا کھانا پکایا کرے گا، مولانا نے اس کے جواب میں فرمایا کہ نذیر کو کھانا پکانا نہیں آتا، اس سے کام نہیں ہوسکتا۔ (یہ واقعہ ہے کہ بے چارہ نذیر بہت اچھا کھانا پکانا نہیں جانتا تھا) حوالہ بالا، ص:۴۶)

خیال رہے کہ اس وقت مولانا نعمانی دارالاسلام کے محتسب مقرر کئے تھے اور مامور کرنے والے سیّد ابوالاعلیٰ مودودی ہیں۔ یہاں دو باتیں قابل توجہ ہیں:

(۱) مودودی صاحب دین حق کے داعی ہیں، صف اول کے لوگوں میں ہیں، تحریر وقلم کے بادشاہ ہیں، گفتار کے دھنی ہیں، لیکن غور کیجئے کہ گفتار اور کردار میں کتنا فاصلہ ہے، اچھا کھانا نہ ضروریاتِ دین میں ہے اور نہ طبعی حاجات میں، صرف نفس کی چاٹ ہے، اور پردہ شرعی حکم ہے، جس کو خود موصوف نے زور وشور کے ساتھ مدلل فرمایا ہے، اور ان کی کتاب ''پردہ'' کی دھوم مچی ہوئی ہے، مگر اس شرعی حکم کو نفس کی خواہش کے سامنے گھٹنا ٹیک دینا پڑا۔

(۲) دوسرے یہ قابل غور ہے کہ دین کے داعیٔ اوّل ﷺ اور داعیٔ آخر کی زندگی

میں کوئی مناسبت ہے؟ ایک کے یہاں نفس اور خواہش کی کشمکش کا سوال ہی نہیں، دوسرے کے یہاں اس کی حکمرانی ہے، احکامِ شریعت کی پابندی بندوں کے ڈر سے ہوتو ہو، اللہ کی رضا اور خوف کا دور دور پتہ نہیں، ہمیں کوئی بھلا آدمی سمجھا دے کہ جسے اتباعِ سنت کی ہوا بھی نہ لگی ہو کارِ تجدید کیسے انجام دے سکتا ہے، نفس کی اس حکمرانی کا راز کیا ہے؟ یہی! کہ مودودی صاحب نے اپنے نفس کی خود ہی تربیت فرمائی ہے، کسی اللہ والے کا ہاتھ پڑا ہوتا تو کچھ اور نقشہ ہوتا۔ ایسا شخص زندگی کے ہر شعبے اور علم وعقل کے ہر زاوئے میں نفس کی گرفت سے نکل کر بآسانی شریعت کی حدبندیوں میں داخل نہیں ہوتا، اس کے لئے ریاضت ومجاہدہ کے الاؤ میں بہت عرصہ تک جلنا پڑتا ہے، اس کو کچھ وہی لوگ سمجھ سکتے ہیں جو آگ کے اس دریا میں ڈوب کر گئے ہیں، ''سبکسارانِ ساحل'' تو اپنی خرمستیوں میں پڑے ہنستے ہی رہتے ہیں۔

اوپر ہم ذکر کر چکے ہیں کہ مودودی صاحب کا لٹریچر پڑھنے سے اکثر وہ جذبات مضمحل ہو جاتے ہیں جو شریعت کے نزدیک مطلوب ہیں، اس میں فکرِ آخرت کو بھی شمار کیا ہے، یہاں کسی پڑھنے والے کو شبہ ہو سکتا ہے کہ موصوف تو بڑی بلند آہنگی کے ساتھ فکرِ آخرت کی دعوت دیتے ہیں، ان کے لٹریچر میں آخرت اور خدا کے ہاں جواب دہی کا ذکر بار بار بڑے جوش وخروش کے ساتھ آتا ہے، پھر یہ کیسے ممکن ہے کہ یہی چیز ان کے ہاں غائب ہو، یہ بالکل صحیح ہے ہم بھی اس سے بے خبر نہیں ہیں، لیکن ہم کیا کریں جب ہماری طبیعت لٹریچر سے جدا ہو کر اس جماعت کا عملی مشاہدہ کرنا چاہتی ہے جو اسی لٹریچر کی بنیاد پر اٹھی ہے تو ہمیں فکرِ آخرت اور احساسِ جوابدہی کے فقدان کا شدید احساس ہوتا ہے، صرف دنیا کی نوک پلک سنوارنے کی فکر میں غلطاں وپیچاں رہتے ہیں، اس کے برخلاف ہمیں ان اکابر کو دیکھنے کا بھی اتفاق ہوا ہے جن کی

صحبت میں تھوڑی دیر بیٹھ کر آدمی کے اندر یہ فکر اتنی قوت کے ساتھ بیدار ہوتی ہے کہ زندگی کچھ سے کچھ ہو جاتی ہے، اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ مودودی صاحب کے ہاں بلند بانگ دعوؤں اور لمبی لمبی ڈینگوں کے علاوہ عملی قوت صفر ہے، اور یہ تو آپ دیکھ ہی چکے کہ مودودی صاحب نے اپنے اندر جو تبدیلیاں کیں ان کا محرک خوفِ خدا نہیں اور نہ فکر آخرت ہے، بلکہ اس بات کا اندیشہ تھا کہ جما جمایا نقشہ اکھڑ جائے گا، ظاہر ہے کہ اس کا تعلق فکر آخرت سے دور کا بھی نہیں، شریعت میں ''ریاء'' اسی جذبہ کو کہتے ہیں، اور جاننے والے جانتے ہیں کہ یہ کس قدر مہلک اور خطرناک جذبہ ہے، حدیث میں اسے ''شرکِ خفی'' کہا گیا ہے۔

دورِ حاضر میں یہ بات قطعاً حیرت کا کوئی پہلو نہیں رکھتی کہ قول وعمل اور گفتار وکردار میں دور کا فاصلہ ہو، ہر شخص روزانہ انفرادی اور اجتماعی دونوں دائروں میں ہمہ وقت اس سے دوچار ہوتا رہتا ہے کہ دعویٰ نہایت شاندار اور دلیل کا سرے سے پتہ نہیں، جس دوکان میں جس پیمانہ پر ملاوٹ کا کاروبار ہو رہا ہو، وہاں اسی پیمانہ پر ''شدھ'' اور ''اصلی'' کا بورڈ لگا ہوا ہوگا، قول وعمل کا یہی تضاد تھا جس سے زخمی ہو ہو کر بہت سے اہل طلب مخلصین جو ابتداءً مودودی صاحب کے شریک کار نہیں دست وبازو تھے الگ ہونے پر مجبور ہوگئے، ایسے جراحت کشوں کی ایک لمبی فہرست ہے جنھیں دیر سویرا لگ ہونا ہی پڑا۔ اگر مودودی صاحب کو اُسوۂ نبوی کے اتباع کی کچھ بھی توفیق ملی ہوتی تو آغازِ کار ہی میں شکست وریخت کا یہ صدمہ انھیں سہنا نہ پڑتا۔

قیصر روم کے نام جب نبی کریم ﷺ نے والا نامہ بھیجا تو اس نے اپنے ملک میں آئے ہوئے عرب تاجروں کو طلب کیا، ابوسفیان جو ابھی کفر کی اندھیری سے نکل نہ سکے تھے، ان سے قیصر نے چند سوالات کئے تھے، سوال وجواب کے بعد قیصر نے ایک

مفصل تقریر کی، اس کا ایک جملہ یہ تھا:

وسالتک أیرتد أحدٌ سخطة لدینه بعد أن یدخل فیه فذکرت أن لا وکذٰلک الایمان حین تخالط بشاشته القلوب۔

میں نے تم سے دریافت کیا کہ تم میں سے کوئی شخص دین اسلام میں داخل ہونے کے بعد ناراض ہوکر اسے چھوڑتا بھی ہے؟ جواب میں تم نے بتایا کہ نہیں، درحقیقت ایمان کی شان یہی ہے، جب وہ قلب میں سرایت کرجاتا ہے، (تو نکلتا نہیں) (بخاری شریف، ج:۱،ص:۴)

رسول کی شان یہ تھی کہ کوئی شخص ان کے حلقے میں داخل ہونے کے بعد نکلنے کا وسوسہ بھی دل میں نہ لاتا تھا، یہی حال ان اہل حق مشائخ کا بھی دیکھا گیا جنھیں اُسوۂ نبوی کے اتباع کی توفیق ملی ہے، ان کے پاس جو خلوص کے ساتھ سچا دل لے کر جا پہونچا وہ جدا ہونا تو درکنار جذب ہوتا ہی چلا گیا۔ اس کے برعکس مودودی صاحب کے حلقے سے مخلصین کی ایک بڑی تعداد متنفر ہوکر نکل گئی، ان جدا ہونے والوں کے بارے میں یہ سوچنا کہ یہ سب غیر مخلص تھے بڑی جسارت کی بات ہے، تاہم مودودی صاحب نے برسرعام ہانکے پکارے کہہ دیا کہ ان کی نیتوں میں صداقت نہ تھی، لیکن دوسروں کی عیب چینی کرنے والا خوب یاد کرلے کہ اس کی آبرو بھی سربازار لٹ کر رہے گی۔

بعض مصلحت بیں حضرات ہماری اس تنقید پر چیں بہ جبیں ہوں گے، ان کے خیال میں مودودی صاحب سے غلطیاں بے شک ہوئی ہیں، مگر انھوں نے اسلام کی کچھ مفید خدمات بھی انجام دی ہیں، بہت سے نوجوانوں کو الحاد ودہریت کے خوفناک غار میں گرنے سے بچالیا ہے، اس لئے ان پر اس درجہ تیز لب ولہجہ میں تنقید

کرنا غلو سے خالی نہیں ہے۔ہم سمجھتے ہیں کہ اس خوش خیالی میں بہت سے اہل حق علماء کرام بھی ہوں گے، اور یہی وہ خوش خیالی اور حسن ظن تھا جس میں مبتلا ہو کر علماء کی ایک خاصی تعداد نے نہ صرف یہ کہ اپنے لئے خاموش رہنا پسند کیا بلکہ تنقید کرنے والے اکابر پر نکتہ چینی فرماتے رہے۔مودودی صاحب اور ان کی نومولود تحریک کی مخالفت میں ہمارے علم میں سب سے شدید شیخ الاسلام حضرت مولانا سیّد حسین احمد صاحب مدنی اور حضرت مولانا شاہ عبدالغنی صاحب پھولپوری نوراللہ مرقدہما تھے، ان دونوں حضرات کے قلوب پر اس تحریک کی حقیقت خوب واضح ہو چکی تھی، اس لئے وہ کسی نرمی اور مداہنت کے روادار نہ تھے، تحریک کے فدائین نے ان دونوں اکابر کو بہت بدنام کرنا چاہا، مگر کامیاب نہ ہو سکے۔البتہ مصیبت یہ ہوئی کہ حلقۂ دیوبند ہی میں بعض اہل قلم مودودی صاحب کی حمایت پر کمربستہ ہو گئے، اور حمایت نہیں تو کم از کم ان حضرات کی مخالفت کو وہ اچھی نگاہوں سے نہیں دیکھتے تھے، ان کے نزدیک اس جماعت میں اگرچہ ''شر'' موجود تھا، تاہم وہ ''خیر'' کا عنصر غالب سمجھتے تھے، علماء کی اس کشمکش میں یہ جماعت جڑ پکڑتی، پنپتی اور پھلتی پھولتی چلی گئی، بالآخر جب ہر روز نئے نئے قسم کے رنگارنگ شگوفے پھوٹنے لگے، مودودی صاحب کی جاہ پرست شخصیت حشرات الارض کی مانند پھیلے ہوئے بھانت بھانت کے لیڈروں کی طرح کبھی اس پہلو اور کبھی اُس پہلو کروٹیں بدلنے لگی، اور اسلام کا نام لے لے کر نئے نئے گل مسلسل کھلنے لگے جب جا کر ان مصلحت کوش حضرات کی آنکھیں کھلیں، اب انھیں بھی محسوس ہونے لگ گیا کہ یہ جماعت کس راہ پر سرپٹ دوڑی جا رہی ہے، لیکن افسوس اس وقت یہ قافلہ بہت دور نکل چکا تھا، جس کی واپسی ناممکن نہیں تو مشکل ضرور ہے، ہاں جو لوگ شریک قافلہ نہیں ہوئے انھیں محفوظ رکھا جا سکتا ہے۔

جو حضرات مودودی صاحب کی خدمات کے مداح ہیں اور ان کا ذکر دیانۃً ضروری سمجھتے ہیں، ان کی خدمت میں ہم بہت ادب سے گزارش کریں گے کہ اس دُنیا میں کوئی چیز محض ''شر'' نہیں ہے، اس کے اندر کسی نہ کسی زاویے اور گوشے سے خیر کی کوئی نہ کوئی کرن پھوٹتی نظر آئے گی، اس لئے اگر آپ خیال فرماتے ہیں کہ مودودی صاحب کی تحریک اور لٹریچر میں اگر شر ہی شر موجود ہو جبھی اس پر تنقید کی جائے ورنہ ''خیر'' ہونے کی صورت میں اس کا لحاظ کرتے ہوئے ''شر'' سے چشم پوشی ضروری یا کم از کم مستحسن ہے، اگر واقعی یہی خیال ہے تو اسے شدید غلط فہمی اور عقل ومنطق کا بے جا استعمال ہی کہیں گے، آخر ابوجہل اور ابولہب میں کچھ نہ کچھ بشری خوبیاں موجود تھیں یا نہیں؟ رَدوقبول کا معیار درحقیقت یہ ہے کہ کسی فرد یا جماعت میں بحیثیت مجموعی شر کا غلبہ ہے یا خیر کا، جہاں نسبتاً بھلائی زیادہ ہو وہاں دوایک خرابیاں انگیز کی جاسکتی ہیں، لیکن اگر آوے کا آوا ہی بگڑا ہو تو اس کے کسی اچھے پہلو کا ذکر کرنا گویا برائی کی جانب دعوت دینا ہے، بالخصوص اس صورت میں جبکہ اس کے لٹریچر کی انبار میں خود پسند دنیا کے لئے جذبۂ انا کی اچھی خاصی تسکین بھی موجود ہو۔

جماعت اسلامی کے بارے میں اب تمام محقق علماءِ حق متفق اور یک زبان ہوچکے ہیں کہ اس نے دین کے بنیادی اصولوں میں تحریف کرڈالی ہے، صحابہ واَسلاف پر سے جمائے اعتماد کو مجروح کرکے رکھدیا ہے، عبادات کو وسائل اور حصولِ اقتدار کو مقصد بنا کر دین کی شاہراہ ہی موڑ دی ہے، تصوف کی مخالفت اس کا نصب العین بنی ہوئی ہے، ظاہر ہے کہ جس مذہب میں یہ چیزیں اصولی اور اساسی قرار پا چکی ہوں اس پر آپ چاہیں تو اسلام کے ہزار نمائشی لیبل چسپاں کردیں، تاہم وہ اسلام نہیں، بلکہ اسی نام کا اسی سے ملتا جلتا ایک نیا دین ہے۔ مودودی صاحب کی تمام تر

تصنیفات ''تفہیم القرآن'' سمیت اس نئے دین کی طرف دعوت دے رہی ہیں، ان کی پوری تحریکی زندگی اسی محور پر گھومتی رہی ہے، ہم آپ ہی سے پوچھتے ہیں کہ کیا اس کے بعد یہی کیا جائے گا کہ انھوں نے محمد رسول اللہ ﷺ کے لائے ہوئے دین کی خدمت کی ہے، اگر اب بھی ہمارے روشن خیال حضرات کا یہی خیال ہے تو

ناطقہ سر بگریباں ہے اسے کیا کہیئے؟

ہر شخص جانتا ہے کہ مقصد کی تبدیلی اصل شے ہی کو بدل کر رکھ دیتی ہے، رسول اللہ ﷺ نے دین کے بنیادی مقاصد یہ بتائے ہیں کہ:

بنی الاسلام علیٰ خمسٍ، شهادة أن لاإله إلاالله وإقام الصلوٰة وإيتاء الزكوٰة وصوم رمضان وحج البيت إن استطاع سبيلاً۔

اسلام کی بنیاد پانچ چیزوں پر ہے، توحید کا اقرار، اقامت نماز، اداء زکوٰۃ، صوم رمضان اور بشرطِ استطاعت حج بیت اللہ۔

یہ دین محمدی کی بنیادی چیزیں ہیں اور مودودی صاحب نے جس مذہب کا نقشہ پیش کیا ہے اس میں بنیادی اینٹ تحصیل حکومت ہے، اس اساسی فرق کے بعد کون کہہ سکتا ہے کہ ان کی خدمات کا محور دین محمدی ہے، اس اصولی گمراہی کے ہوتے ہوئے مودودی صاحب کی کسی خوبی اور صلاحیت کا ذکر اور ان کی مدح سرائی در پردہ ان کی گمراہی کی طرف اپنی ہی زبان وقلم سے دعوت دینے کے مترادف ہے، ہم اس طرزِ فکر کے ہرگز قائل نہیں ہوسکتے کہ جانتے بوجھتے امت مسلمہ کو ایک گمراہ تحریک کی جانب متوجہ کرنے کی راہ اختیار کی جائے۔

یہاں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ مودودی صاحب کی گمراہیوں کا نقشہ تقابلی صورت میں مختصراً پیش کردیا جائے۔

| اسلام (مسلک اہل سنت) | اسلام (مسلک مودودی) |
| --- | --- |
| (۱) اسلام کا مقصد: اقرار توحید، نماز، روزہ، زکوٰۃ، حج۔ | حصول اقتدار |
| (۲) نماز، روزہ، زکوٰۃ، حج، مقاصد ہیں | مقاصد نہیں، حصولِ اقتدار کے وسائل ہیں |
| (۳) انبیاء معصوم ہوتے ہیں۔ | عصمت جدا بھی ہوسکتی ہے، بالفاظِ دیگر معصوم نہیں ہیں، |
| (۴) صحابہ تمام عادل ہیں۔ | سب صحابہ عادل نہیں ہیں۔ |
| (۵) ائمہ واسلاف دین حق پر قائم تھے | اسلام سے انحراف کر گئے تھے، اسلام کو سمجھا تک نہ تھا۔ |
| (۶) کسی حدیث کی صحت کیلئے ائمہ حدیث کی متعلقہ شہادت کافی ہے۔ | کافی نہیں ہے، بلکہ مودودی صاحب کی عقل وفہم کا لحاظ بھی ضروری ہے۔ |
| (۷) حصول احسان کیلئے تصوف کے چاروں سلسلے (چشتیہ، قادریہ، نقشبندیہ، سہروردیہ) برحق ہیں۔ | تصوف غلط چیز ہے، اس سے پرہیز ضروری ہے، |
| (۸) عربی مدارس تحفظ اسلام کے لئے ضروری ہیں۔ | ہرگز نہیں، بلکہ آثارِ قدیمہ کی نشانی ہیں۔ |
| (۹) اسلامی تاریخ میں کہیں انقطاع نہیں۔ | ایک طویل عرصہ ایسا گذرا ہے کہ کسی نے صحیح طور پر اسلام کو نہیں سمجھا۔ |
| (۱۰) دین، الٰہ، رب، عبادت کے حقیقی مفہوم ہمیشہ ٹھیک سمجھے گئے۔ | دورِ صحابہ کے بعد سے مودودی صاحب تک کسی نے بھی ان چاروں کے معانی نہیں سمجھے۔ |

یہ دس امور ہم نے سرسری طور پر ذکر کئے ہیں، جزئیات تو بہت ہیں، معمولی سمجھ رکھنے والا بھی اتنے ہی سے اندازہ کرلے گا کہ مودودی صاحب سے ہمارا

اختلاف فروعی نہیں اصولی ہے، اور ہمارے نزدیک وہ قطعاً گمراہ ہیں، اور ان کی جماعت کے خودرَو مصنفین اور قتیل انانیت مجاہدین تو ان سے بھی دوقدم آگے ہیں۔ اس تفصیل کے بعد امید ہے کہ ہماری اس سخت تنقید کو گوارا سمجھا جائے گا۔

مضمون کے خاتمہ پر ایک واقعہ کا ذکر بے محل نہ ہوگا، مصلح الامت حضرت مولانا شاہ وصی اللہ صاحب نور اللہ مرقدہٗ کی شخصیت محتاجِ تعارف نہیں ہے، آپ کی شہرت ومقبولیت گو بہت پہلے ہی سے تھی، تاہم جب سے الہ آباد کو آپ نے اپنے قیام سے شرف بخشا تو آپ کا حلقۂ ارادت پھیل کر پورے ملک پر محیط ہوگیا۔ اکابر علماء نے آپ کی بارگاہِ عظمت پر سر جھکانا اپنا اعزاز سمجھا، شاہ صاحب کو اللہ تعالیٰ نے امت کی نباضی میں خاص حذاقت اور اصلاح کا بھرپور جذبہ عطا فرمایا تھا، آپ کی جلالت شان پر تمام اکابر وقت متفق تھے، ہر طبقے کے افراد آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور سیراب ہوکر گئے، چنانچہ جماعت اسلامی ہند کے سابق امیر مولانا ابواللیث صاحب اصلاحی بھی بار بار حاضر خدمت ہوئے، پہلی مرتبہ حاضری کے موقع پر انھوں نے عرض کی کہ حضرت کچھ نصیحت فرمائیں۔ مولانا کا یہ مخصوص انداز تھا کہ اہل علم حضرات کو...... جو آپ سے بیعت واصلاح کا تعلق نہ رکھتے تھے...... براہ راست مخاطب کرنے کے بجائے ان کے حسب حال کسی معتبر کتاب سے کوئی مضمون پڑھ کر سنادیتے۔ چنانچہ موصوف امیر جماعت کی درخواست کے جواب میں آپ نے فیض القدیر للمناوی شرح جامع صغیر للسیوطی سے ایک حدیث نکال کر شرح سمیت سنائی۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ اس کے راوی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

أخوف ما أخاف علیٰ أمتی کل منافق علیم اللسان۔

مجھے اپنی امت پر جن چیزوں سے اندیشہ ہے ان میں سب سے خوفناک چیز ''منافق علیم اللسان'' ہے۔

اس کی شرح میں علامہ عبدالروؤف مناوی لکھتے ہیں:

(كل منافق عليم اللسان) اے عالم العلم منطلق اللسان به لكنه جاهل بالقلب والعمل فاسد العقيدة يغرالناس بشقشقة لسانه فيقع بسبب إتباعه خلق كثير في الزلل.......... وسبب تحديث عمر بذلك أن الاحنف سيدأهل البصرة كان فاضلاً فصيحاً مفوهاً فقدم علىٰ عمر فحبسه عنده سنةً ياتيه كل يوم وليلة فلا ياتيه عنه إلا مايحب ثم دعاه فقال تدري لم حبستك عندي قال لا قال إن رسول الله ﷺ حدثنا فذكره ثم قال خشيت أن تكون منهم فالحمدلله ياأحنف وفي روايةٍ لابن عساكر أنه قدم عليه فخطبه فأعجبه منطقه فحبسه سنةً يختبره ثم قال كنتُ أخشىٰ أن تكون منافقاًعليم اللسان وأن رسول الله ﷺ حذرنا منه وأرجو أن تكون مومناً فارجع إلىٰ مصيرك.

منافق علیم اللسان یعنی علوم سے واقف، زبان کا تیز لیکن دل کا جاہل، عمل سے کورا، عقیدہ کا فاسد! کہ لوگ اس کی فصاحت وبلاغت اور چرب زبانی کی وجہ سے غلط راہ پر لگ جائیں، اور اس کے اتباع میں ایک بڑی مخلوق گمراہ ہوجائے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے یہ حدیث جو روایت کی اس کی وجہ یہ پیش آئی کہ اہل بصرہ کے سردار احنف بڑے فصیح وبلیغ اور قادر الکلام عالم تھے، ایک بار وہ حضرت عمر کی خدمت میں حاضر ہوئے، حضرت عمر نے ان کو اپنے پاس سال بھر کیلئے روک لیا، رات دن میں ایک بار ملاقات فرماتے۔ اس دوران ان میں کوئی بات ناپسندیدہ نہیں دیکھی۔ سال گزرنے کے بعد ان کو بلاکر فرمایا تمہیں پتہ ہے میں نے تم کو کیوں روک لیا تھا، عرض کی کہ نہیں،

کہنے لگے کہ ہم سے رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا تھا، پھر وہی حدیث ذکر کی، پھر فرمایا مجھے اندیشہ ہوا کہ تم منافق علیم اللسان ہی کے طبقے سے ہو۔ اب اللہ کا شکر ہے اے احنف، ابن عساکر کی روایت میں ہے کہ احنف حضرت عمر کی خدمت میں حاضر ہوئے، وہاں انھوں نے ایک تقریر کی، حضرت عمر کو ان کی تقریر پسند آئی، پھر انھیں امتحان کیلئے اپنے پاس سال بھر تک روکے رکھا، اور بعد میں ارشاد فرمایا کہ مجھے اندیشہ ہوا کہ تم "منافق علیم اللسان" ہو اور حضور نے ہمیں ایسے شخص سے ڈرایا ہے، اب مجھے امید ہے کہ تم مخلص مومن ہو، اپنے وطن لوٹ جاؤ۔

جو لوگ مودودی صاحب کی زبان وادب، انشاء پردازی اور زور قلم نیز قادر الکلامی اور فصاحت وبلاغت پر فریفتہ ہیں، اور تعبیر وتقریر کی خوبی پر اس طرح ریجھے ہوئے ہیں کہ صرف اسی کمی کے باعث ان کے نزدیک دوسرے علماء کی خوبیاں ہیچ در ہیچ ہیں، وہ اس حدیث اور اس کی شرح بغور ملاحظہ کریں، اور دیکھ لیں کہ فصاحت وبلاغت اور قادر الکلامی کی داد حضرت عمر کے دربار سے کیسی انوکھی ملتی ہے، اور خود رسول اللہ ﷺ اس کے بارے میں کیا فرما گئے ہیں؟

اللہ تعالیٰ ہم سب کو دین حق پر قائم رکھے، آمین

اعجاز احمد اعظمی

مدرسہ وصیۃ العلوم، الٰہ آباد

۹ر صفر ۱۴۰۰ھ

☆☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد لله القوى القادر،المنتقم الغافر، الاول والأخر، الباطن والظاهر، وأشهد أن لاإلٰه إلاالله من يستحق المحامد والمجد الباهر وأشهد أن سيدنا محمدن المبعوث بأعلى المفاخر وأسنى المآثر،فأللّٰهم صلّ وسلّم وبارك عليه وعلىٰ آله وصحبه أولى المعالى والفضل السائر وعلىٰ من اهتدىٰ بهديهم الطاهر ومن ذب عن الدين بالالسنة والاقلام والمحابر علىٰ رؤوس الأشهاد وعلى المنائر والمنابر مانهل كل صوب مالحر وماتحلق فى جو السماء كل طائر. أمابعد!

# پیش لفظ

پچھلے دنوں میں نے ایک مختصر رسالہ عام اہل عرب کی خدمت میں بالعموم اور حضراتِ علماءِ کی خدمت میں بالخصوص پیش کیا تھا، مقصد یہ تھا کہ جو حضرات دین کی قدر و قیمت جانتے ہیں اور حق وصداقت کی وقعت واہمیت سمجھتے ہیں، وہ ایک ایسے رجـل (شخص) کے بارے میں غور وفکر کر کے رائے قائم کریں، جس کے باب میں عوام تو عوام خواص تک غلو کا شکار ہو گئے ہیں حالانکہ وہ شخص ایسا ہے کہ صراطِ مستقیم سے منحرف ہو کر اِلحاد کے قریب پہونچ گیا ہے، اور اس کی وجہ سے عالم اسلام کے اکابر تک فکر ونظر کی غلطیوں میں مبتلا ہو گئے ہیں، ان کی نگاہیں اس شخص کی گمرہی، کج فکری اور جہل والحاد تک نہ پہونچ سکیں، جو جا بجا اس کی کتابوں اور مضامین میں موجود ہیں، یہ چیز ایک بڑے فتنہ کا دروازہ بن گئی ہے اور عوام کی ایک بڑی جماعت جس کا تعلق دین اور علم دین سے بس نام کا تھا، فریب میں مبتلا ہو گئی۔

میں نے رسالہ کی تالیف اور حقیقت کا انکشاف بہت استخاروں کے بعد کیا ہے، اس موضوع پر قلم اٹھانے سے عرصہ تک طبیعت میں رُکاوٹ رہی، کیونکہ بہر حال اس شخص سے کسی درجہ میں جدید نسل کو...... جو دینی لحاظ سے بہت دور اور خطرناک کنارے پر پہونچ چکی ہے...... کچھ فوائد پہونچ رہے تھے، کبھی کبھی بعض مخلصین بھی اس کام سے باز رکھتے تھے کہ حالات ابھی مناسب نہیں ہیں۔ اس کام کے لئے بہت

سے علماء اور خطیب تیار ہو چکے ہیں جنھیں زبان وبیان کی قوت وشوکت حاصل ہے وہ علی الاعلان مودودی صاحب کے فکر ونظر کی کجی بیان کرتے رہتے ہیں، انھیں وجوہ سے میں ۳۰/سال تک پس وپیش میں رہا اور نقد واحتساب کی جانب قدم اُٹھانے سے ہچکچاتا رہا، یہاں تک کہ اب دنیا سے کوچ کا وقت قریب آچکا، اور بقول عربی شاعر کے معاملہ کچھ ایسا ہے کہ ؎

قرب الرحیل إلیٰ دیار الآخرة

فاجعل الٰھی خیر عمری آخرہٗ

دارِآخرت کی جانب کوچ کا وقت قریب ہے،

اے اللہ میری عمر کا عمدہ ترین حصہ آخری ساعات کو بنا۔

نیز اگر ہمارے یہ صاحب ہم سے پہلے سفر آخرت پر روانہ ہوگئے، اوران کی وفات کے بعد ہم ان پر تنقید کریں گے تو لوگوں کو کہنے کا موقع ملے گا کہ ان کی زندگی میں تو بولنے کی ہمت ہوئی نہیں، اب زبان کھلی ہے اور گڑے مردے اکھاڑنے چلے ہیں۔ یہ بھی خیال ہوا کہ شاید زندگی کے آخری وقت میں نقد ومواخذہ، نصیحت پذیری کیلئے زیادہ مؤثر ثابت ہو، اور ممکن ہے رجوع وانابت کی توفیق حاصل ہی ہوجائے، کیونکہ حیاتِ دنیا کا بازپسیں اور حیاتِ آخرت کی آمد بجائے خود برائیوں سے روکنے اور کج روی سے باز رکھنے کا مؤثر ترین ذریعہ ہے، اور موت کا قرب، توبہ وانابت پر آمادہ کرنے والی بہترین شے ہے، اس بنا پر استخاروں اور طویل غور وفکر کے بعد خالص اللہ کی رضا جوئی اور خوشنودی کے لئے حریم دین کی پاسبانی کی نیت سے نقد وتبصرہ کے لئے کمربستہ ہوگیا، اس سلسلے میں میرے پیش نظر کوئی دُنیوی مفاد نہیں ہے، اور آدمی کی بدبختی کے لئے یہی بات کافی ہے کہ عمر کے ستر سال گذر جانے کے بعد بھی

اللہ کی ناراضگی اور غضب کے اسباب سے باز نہ آئے۔

مجھے یہ بھی معلوم ہے کہ ان کی جماعت کے پاس مالی وسائل کی کثرت ہے، ان کے قبضے میں اخبار ورسائل ہیں، قرطاس وقلم کی طاقت ہے، ان کے حامی ومددگار بہت ہیں، ان کے زیر انتظام انجمن اور ادارے ہیں، ان کی تنظیمی قوت تو اس درجہ زبردست ہے کہ اچھے اچھے لوگ حیران ہیں، کتنے ہی پاکستانی، ہندوستانی اور عربی ہیں ،نیز کتنے ہی جاہل وگمراہ صحافی ہیں جوان کی ظاہری آب وتاب اور بلند بانگ دعووں سے مسحور ہیں، ان میں سے بعض مختلف انداز اور مختلف اسالیب بیان میں قلم وزبان کی بازیگری دکھاتے رہتے ہیں، اور مقصد سوائے حصول مال وجاہ کے کچھ نہیں ہوتا، (حصول) زر کے لئے شہر شہر پھرتے رہتے ہیں، اور نوع بنوع کے عنوانات بالکل جھوٹے اور پُرفریب کام میں لاتے رہتے ہیں، انھیں نہ اللہ کا کچھ ڈر ہے اور نہ یوم حساب کا کچھ اندیشہ، نہ خدا کے سامنے جواب دہی کا احساس، اس طرح کے لوگ عیب جوئی اور بدگوئی میں زبانیں دراز کریں گے، اوران کے قلم بہتان طرازی میں مصروف ہوں گے۔ اللہ ان کے ساتھ انصاف کا معاملہ فرمائے، یا پھر اپنے فضل سے راہِ حق کی جانب رہنمائی کرے۔ وسیعلم الذین ظلموا أیّ منقلبٍ ینقلبون۔

کسی نے خوب کہا ہے ؎

إن للہ عبـــاداً فـطـنــا　　طلقوا الدنیا وخافوا الفتنا

اللہ کے کچھ سمجھ دار بندے ہیں، جنھوں نے فتنوں کے ڈر سے دنیا کو طلاق دیدی

نظروا فیھا فلمّا علموا　　أنھا لیست لحیّ وطنا

انھوں نے اس میں غور کیا پس جب سمجھ لیا کہ یہ کسی زندہ کا وطن نہیں ہے

جعلوها لجةً واتخذوا　　　صالح الاعمال فيها سفنا

تو اس کو دریا قرار دیا، اور اعمال صالحہ کو کشتی بنالیا۔

خلاصہ یہ کہ میں اب اس امر میں عجلت کررہا ہوں، اللہ سے امید ہے کہ مجھے اپنے مقصود کو پورا کرنے کی توفیق ہوگی، اور مودودی صاحب کو اتنی حیات ملے گی کہ میری معروضات ان کے کانوں تک پہونچ جائیں، شاید پچھلی غلطیوں سے رجوع کرلیں اور راہ راست پر چل پڑیں۔ یہ میری سعادت ہوگی کہ اس ذریعے سے وہ راہِ حق پر گامزن ہوجائیں اور ضلالت وگمراہی سے نکل جائیں جس سے عقلاء حیران ہیں، یا جولوگ ان کے فضل وکمال پر فریفتہ ہیں، انھیں ہی کچھ تنبہ ہو اور ان کی کج روی سے اظہارِ برأت کردیں۔ والله يهدى من يشاء إلىٰ صراطٍ مستقيم۔(۱)

☆☆☆☆☆

(۱) اس کتاب کے دونوں حصے الگ الگ شائع ہوئے تھے، اس جگہ پر مصنف علیہ الرحمہ نے جلد اول کے دسوں مباحث کا خلاصہ درج کیا تھا، جس کے ترجمہ کا عنوان ''سابقہ معروضات ایک نظر میں'' تھا۔ اب چونکہ دونوں حصوں کا ترجمہ ایک جلد میں شائع ہورہا ہے اس لئے اس خلاصہ کی ضرورت محسوس نہ ہوئی اور اسے حذف کردیا گیا ہے۔

# تفہیم القرآن پر انتقاد

اب اس دوسرے جزء میں مودودی صاحب کی تفسیر تفہیم القرآن سے کچھ اقتباسات، اور حضرات انبیاء علیہم السلام کے حق میں ان کے گمراہ کن نظریات پیش کرنے کا قصد ہے، کچھ باتیں ان کی اور تالیفات سے لی جائیں گی، جن سے ان کے فسادِ اعتقاد کا مزید کچھ اندازہ ہوگا۔

ان اقتباسات میں بعض نمونے تو ایسے ہیں جن سے ان کی بدفہمی اور جہالت ٹپکی پڑتی ہے، اور صاف معلوم ہوتا ہے کہ ان گہرائیوں میں اترنے اور اس سمندر میں غواصی کرنے کی استعداد ان میں قطعاً نہیں ہے، مگر افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ ان کی جاہ پرستی ہر چیز میں اظہارِ مہارت کے لئے بے چین رہتی ہے، ان کی بڑی خواہش یہ ہے کہ لوگ دین ہو یا سیاست ہر میدان میں ان کی لیڈری اور زعامت تسلیم کرلیں، کاش ان میں یہ صلاحیت ہوتی۔ ایک اخبار نویس اور ایڈیٹر جو فقط اردو انشاء پردازی کا ملکہ رکھتا ہے، نہ اس نے علماء سے حصول علم کیا، اور نہ صالحین کی صحبت سے مستفید ہوا، چاہتا ہے کہ آسمان علم کی وسعتوں میں اُڑان بھرے، اور اُڑان بھی ایسی کہ اوائل واواخر سب اس کے پیچھے رہ جائیں۔ یہ شخص جب دینی مسائل میں داخل ہوتا ہے تو اپنے تئیں یہ سمجھنے لگتا ہے کہ امام ابن دقیق العید، شیخ الاسلام ابن تیمیہ جیسے اکابر پر فوقیت لے گیا، اور میدانِ سیاست میں گھستا ہے تو اسے حضرت عثمانؓ، عمر بن عبدالعزیز، خلفاء بنی امیہ و بنی عباس اور بعد کے تمام ملوک وسلاطین سب پر تفوق و برتری کا احساس

ہونے لگتا ہے، اور جب تقویٰ وخوف خدا کے خلوت کدے میں پہونچتا ہے تو شاید حضرت داؤد وسلیمان، حضرت موسیٰ ویونس، بلکہ خود سیّد العالمین محمد علیہ وعلیہم صلوٰت اللہ وسلامہٗ کو بھی اپنے سے کمتر سمجھنے لگتا ہے۔ اللہ اللہ یہ ادعاء، یہ خود بینی اور یہ زعم باطل، افسوس صد افسوس!

لأی رزایا الدھر فیہ نعاتب

وأی رزایا بوتر نطالب

زمانے کو اس کی کن کن ہلاکت خیزیوں پر ملامت کریں، اور کن کن مصائب کے بدلے کا مطالبہ کریں۔

مصائب شتیٰ جمعت فی مصیبۃٍ

ولم یکفھا حتیٰ تفتھا مصائب

ایک مصیبت میں کتنی مصیبتیں جمع ہیں، ابھی ایک سے خلاصی نہ ہوئی تھی کہ اسکے پیچھے لگا تار مصیبتیں آ گئیں۔

رنج کی بات یہ ہے کہ ان کی جماعت کے افراد یہ ناگوار مباحث پڑھتے ہیں، اور کھلی آنکھوں دیکھتے ہیں کہ یہ شخص پیغمبروں پر، امہات المومنین پر، صحابہ پر بے دھڑک تنقید واعتراض کرتا ہے اور ان کے کانوں پر جوں تک نہیں رینگتی، اور نہ ان کی کوئی رگ پھڑکتی، سنتے ہیں اور خاموش رہتے ہین۔ مزید یہ کہ اگر ان کے لیڈر جناب مودودی پر کوئی تنقید کر دی جاتی ہے تو غیظ وغضب کے انگارہ بن جاتے ہیں اور چیخ وپکار کرنے میں لگ جاتے ہیں۔ إنا للہ وإنا إلیہ راجعون

خدا گواہ کہ پانی سر سے اونچا ہو چکا ہے، اور مرض لاعلاج ہو گیا ہے، اگر یہ بات نہ ہوتی تو مجھے ہرگز گوارا نہ تھا کہ ان ہفوات وخُرافات کے انکشاف میں مشغول ہوتا، کیونکہ وقت قیمتی اور اہم ہے، زندگی کی فرصت ختم ہوا چاہتی ہے اور بہت سے دینی مسائل اس سے بڑھ کر محتاجِ خدمت ہیں جتنی کہ خشک زمین بارش وسیرابی کی، مگر یہ بھی

ہے کہ اس جیسے بڑھتے ہوئے سیلاب کے مقابلے میں دینی عمارت کی حفاظت ساری خدمت سے مقدم ہے، کیونکہ دفع مضرت، حصول منفعت سے زیادہ اہم ہے، اور فتنہ بڑھ اور چڑھ چکا ہے، اور جہالت کا قلم حد سے تجاوز کر گیا ہے۔

## تفہیم القرآن کے متعلق غلو اور اس کے نتائج:

جماعت اسلامی کا غلو اس کتاب کے متعلق اس درجہ بڑھا ہوا ہے کہ اس کی ہم پایہ کوئی دوسری تفسیر نہیں شمار کرتے، اور مؤلف کو اپنے رنگ کا پیش رو سمجھتے ہیں، اور اب تو اس کا عربی وانگریزی زبانوں میں ترجمہ ہونے لگا ہے، اور جدید عربی نسل جو دینی علوم سے بہت دور جا پڑی ہے، جب اس کی قرآن فہمی کا مدار اسی جیسی تفسیر پر ہوگا تو دینی شعور کے عواقب وانجام کیا ہوں گے؟ پھر اس میں جماعت کے اس ادعاء باطل کو بھی شامل کر کے دیکھئے کہ ''مودودی صاحب تمام مفسرین پر سبقت لے گئے'' نیز دوسرے اربابِ تفسیر واسلاف امت کی تحقیر وتنقیص بھی ملا لیجئے، پھر خدارا بتائیے، ان نوجوان مسلمانوں کا کیا حال ہوگا جو اس تفسیر پر فریفتہ ہیں؟

دین کیا ہے؟ اللہ ورسول، کتاب اور ائمۂ مسلمین کی بہی خواہی وخلوص! پس ایسی حالت میں سکوت ناقابل انکار جرم ہے، اور غالبًا ایسا گناہ جس کی بخشش نہ ہو سکے، اس لئے ہم نے بھی اللہ کی توفیق سے یہ عزم کیا ہے کہ ان کی تفسیر پر پڑے ہوئے پردے اٹھا دیں، جن کی وجہ سے نگاہیں صحیح حقائق کا ادراک نہیں کر پا رہی ہیں، اس سلسلے میں فقط چند نمونے پیش کئے جائیں گے، تمام تر غلطیوں کے استیعاب کا ارادہ نہیں۔ گویا یہ چند قطرے ہیں جو تیز موسلا دھار بارش کا پتہ دے رہے ہیں، علاوہ ازیں ہمارا یہ اقدام ایک طرح سے ان کے امر کا امتثال بھی ہے، انھوں نے ''تفہیم القرآن'' کے مقدمہ میں لکھا ہے کہ:

''علماء کرام سے گزارش کرتا ہوں کہ مجھے میری غلطیوں سے آگاہ فرمائیں۔''

(تفہیم القرآن، ص:٦)

اس امر کا امتثال بھی مقصود ہے کہ ان کی اغلاط وہفوات پر تنبیہ کردی جائے، تاہم میں یہ بھی صراحۃً عرض کردینا چاہتا ہوں کہ انھیں تفسیر قرآن کرنے کا استحقاق نہیں ہے، اس کارِ عظیم کی جسارت کرنا ان کے لئے مناسب نہ تھا۔ اللہ نے ہر علم وفن کے لئے مخصوص افراد بنائے ہیں، مودودی صاحب کا تفسیر سے کوئی تعلق نہیں، کاش وہ سمجھتے۔ میں پھر کہتا ہوں کہ کاش وہ اپنی لغزش قلم بلکہ گمراہی وضلالت سے رجوع کرلیں، تاکہ اہل حق کو اس تنقید واعتراض سے فرصت مل جائے۔ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے:

من حسن اسلام المرء ترکه مالایعنیه۔

آدمی کے اسلام کا حسن یہ بھی ہے کہ لایعنی سے پرہیز کرے۔

کسی کا قول ہے کہ:

من حسن عقل المرء أن لا یدخل فیما لایحسنه۔

عقل انسانی کا کمال یہ ہے کہ جس میں آدمی کو مہارت نہ ہو اس میں نہ گھسے۔

## مودودی صاحب کی تحریک وتفسیر کے اثرات:

مودودی صاحب کی کتابوں بالخصوص ان کی تفسیر کا سب سے بڑا عیب یہ ہے کہ اس کے مطالعہ کرنے والے کا تعلق اگر پہلے سے دین کے ساتھ، دین لانے والے کے ساتھ، اور دین کو ہم تک پہونچانے والے حضرات صحابہ وتابعین اور اسلافِ امت کے ساتھ بہت گہرا اور مستحکم نہ ہوا تو یقیناً اس پر ذیل کے گمراہ کن اثرات مرتب ہوں گے۔

## پہلا تاثر:

پہلا اثر تو یہ ہوگا کہ جس طرح ہمیشہ مختلف انداز سے تحریکیں اٹھتی رہتی ہیں، ایسے ہی اسلام بھی ایک تحریک ہے، یہ تحریک ایک شخص نے برپا کی۔ اس کے ساتھ معاونین کی ایک جماعت شامل ہوگئی جس نے اس کی نصرت کی، اس کے نتیجے میں بڑی تیزی کے ساتھ یہ تحریک کامیاب ہوئی، مگر پھر اسی سرعت کے ساتھ اس میں ضعف وخلل بھی راہ پانے لگ گیا، تحریک کے قائدین اسے سنبھال نہ کے، اور اس کے بقاء ودوام سے عاجز ہوگئے، بالآخر اصلی تحریک کا نام ونشان مٹ گیا اور کہیں اس کے نشان وآثار باقی نہ رہے، البتہ اب ایک مدت دراز کے بعد مودودی صاحب کا ظہور ہوا، اور انھوں نے اس کی تجدید واحیاء کا فریضہ انجام دیا۔

## دوسرا تاثر:

رسول اللہ ﷺ جیسے اور انسان ہوتے ہیں ایسے ہی آپ بھی ایک بشر تھے، غور وتدبر کرتے۔ کبھی غلطی کر جاتے اور کبھی درست سوچتے، کبھی کامیاب ہوتے اور کبھی ناکامی کا سامنا کرنا پڑتا۔ کبھی فتح وظفر اور غلبہ حاصل کر لیتے اور کبھی ہزیمت وشکست سے دوچار ہوتے، جیسا کہ دیگر ملوک وسلاطین کے یہاں ہوتا رہتا ہے کہ فتح وہزیمت دونوں ہی کا مزہ چکھتے رہتے ہیں، پھر اثناء گفتگو میں آپ کو نبی ورسول بھی کہتے جاتے ہیں، بیچ بیچ میں آپ کی تعریف وتوصیف بھی کرتے رہتے ہیں۔ یہ سب کچھ ہے لیکن وہ مرکزی نقطۂ نظر جو جا بجا نمایاں ہوتا رہتا ہے وہ یہی ہے کہ آپ عام انسانوں کی طرح ایک انسان تھے، ہاں آپ کی شخصیت عبقری شخصیت تھی، گویا اس تحریک اور اس نبی آخرالزماں کے ساتھ نہ کوئی معبود تھا، جو اس کی تائید وحمایت کرتا، نہ کوئی رب تھا جو اس کی نصرت واعانت کرتا، وہاں اس کی امداد کے لئے نہ کوئی فرشتہ نازل ہوتا تھا، نہ غلبہ

ونصرت کی کوئی آسمانی تدبیر ہوتی اور نہ فتح وظفر کے واسطے کوئی غیبی تکوینی انتظام ہوتا تھا۔

سوچو کہ جب رسول اللہ ﷺ کے بارے میں ان کا یہ تاثر ہے، اور آپ کے متعلق ان کے دل میں یہ نقش جما ہے تو باقی انبیاء علیہم السلام کے حق میں ان کا کیا خیال وگمان ہوگا؟ پھر کیا تعجب ہے کہ اگر حضرت یونس علیہ السلام ان کے نزدیک فریضۂ نبوت میں کوتاہیاں کرنے والے ہوں، اور حضرت داؤد علیہ السلام ایک عورت کی محبت میں مغلوب ہوکر اس سے نکاح کرنے کی خواہش میں اس کے شوہر اوریا سے طلاق حاصل کرنے کا حیلہ کرتے ہوں، اور حضرت موسیٰ علیہ السلام ان خیال میں جلد باز فاتح ہوں۔ إنا للہ

## تیسرا تاثر:

رسول اللہ ﷺ کے تربیت یافتہ اصحاب بھی عام لوگوں کے مثل بشر تھے، ان کے دل حب دنیا کے مریض اور جاہ وثروت کے اسیر تھے، اور بالعموم حکام وسلاطین کے ہاں جو انتظامی طریقے ہوا کرتے ہیں انھیں کو صحابہ اختیار کرتے تھے، ان سے خلافت راشدہ کا نظامِ حکومت بھی چند سالوں سے زائد سنبھالا نہ جاسکا۔ سب سے پہلے تغیر وترمیم اس میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے کی، انھوں نے رسول اللہ ﷺ کی سنت چھوڑی، حضراتِ شیخین (ابوبکرؓ وعمرؓ) کے اُسوہ سے انحراف کیا، اور نظامِ خلافت میں ایسی دشواریاں اور مشکلات چھوڑ گئے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی اس کی اصلاح پر قادر نہ ہوسکے، پھر بنی امیہ کے خلفاء یکے بعد دیگرے اس میں ترمیمات کا دائرہ وسیع کرتے چلے گئے، یہاں تک کہ حضرت عمر بن عبد العزیز جیسا خلیفہ راشد بھی ان کی اصلاح ودرستگی میں ناکام رہا، وہ شرعی اَساس پر حکومت عادلہ برپا نہ کرسکے، مودودی صاحب کے کھینچے ہوئے نقشہ کو دیکھ کر یہ تاثر ہوتا ہے کہ ان خلفاء نے نہ تو ممالک فتح کیے، نہ نظام جہاد قائم

کیا، نہ دین کی کوئی خدمت کی اور نہ ہی دین کی روح کو سمجھا، تا آنکہ ''الاستاذ المودودی'' تشریف لائے اور انھوں نے تجدید احیاء دین کا کارنامہ انجام دیا۔

## چوتھا تاثر:

یہ کہ اب تک قرآن کریم کے جتنے ترجمے ہوئے ہیں اور تفسیریں لکھی گئی ہیں، وہ ایسی خشک اور بے مغز ہیں کہ ان کے پڑھنے سے نہ روح کو وجد آتا، نہ بدن پر رونگٹے کھڑے ہوتے، نہ آنکھوں سے آنسو ابلتے، اور نہ جذبات میں کوئی تحریک پیدا ہوتی، تنہا مودودی صاحب کی ''تفہیم القرآن'' کو یہ رُتبہ ومقام حاصل ہے کہ اس کے مطالعہ سے آنکھیں ڈبڈبا آئیں، رونگٹے کھڑے ہوجائیں، جذبات کی گرمی سے دل پگھل جائیں، جگر پاش پاش ہوجائیں، قلوب میں حرکت واہتزاز پیدا ہو اور دماغوں پر ایک خاص سرمستی چھاجائے، جس نے ذرا غور سے تفہیم القرآن کا مقدمہ پڑھا ہوگا وہ یہ سب باتیں سمجھتا ہوگا۔

افسوس! غریب مفسر کو یہ تک نہیں معلوم کہ یہ واردات وکیفیات قرآن کریم کے الفاظ وعبارت اور اُسلوب کی خصوصیات ہیں، جو خدائے علیم وخبیر جل شانہٗ کا کلام ہے، اور اس کی شان یہ ہے کہ کثرتِ تکرار سے نہ پرانا ہوتا اور نہ اس سے طبیعت اکتاتی۔ ان کیفیات وحالات کی لذت وہی پاسکتا ہے جو قرآن کریم کو غور وتدبر سے پڑھے، قرآن کے اسالیب بیان کی باریکیوں سے آشنا ہو اور اس کا فطری ذوق رکھتا ہو، نیز قرآن کریم کی حلاوت اس کے قلب وروح میں اس طرح رچی بسی ہو جیسے روح ہر ہر حصۂ بدن میں سمائی ہوتی ہے، یہ شخص ہے جو قرآن کی تلاوت کرتے ہوئے وجد واہتزاز کی لذتوں سے شادکام ہوتا ہے اور اس کی روح اس طرح پھڑک اٹھتی ہے، جیسے کہ چڑیا پھڑ پھڑائے۔ یہ خصوصیت کسی ترجمہ میں نہیں ہے، خواہ وہ کوئی ہو۔

مودودی صاحب اور مولانا آزاد ہی کا کیوں نہ ہو، پس تمام ترجموں پر اعتراض کر کے ان کو گھٹا دینا کھلی غلط بیانی ہے، کیا موصوف کا ترجمہ ان خصوصیات سے لبریز ہے؟ ہرگز نہیں، پھر ان کو دوسرے تراجم پر تنقیدی حربے استعمال کرنے کا کیا حق ہے؟ نیز اس کا کیا حق کہ اپنے ترجمہ میں ان صفات وخصوصیات کا دعویٰ کر بیٹھیں، **سبحانک ھذا بھتان عظیم** ۔خلاصہ یہ کہ ان کی تفسیر کا مطالعہ گذشتہ تمام اکابر سے بدظنی پیدا کر کے صرف یہ یقین دلانا چاہتا ہے کہ تنہا مودودی صاحب نے جو کارِ عظیم انجام دیا ہے وہ اوائل واواخر کسی سے نہ بن پڑا، اس زعم باطل کو فنا کرنے کے لئے ہم مجبور ہیں کہ ان کی غلطیوں کی چند مثالیں نمونۃً لکھ دیں۔

اس سے پہلے میں اپنے ایک رسالہ ''**یتیمة البیان فی شئ من علوم القرآن**'' میں ان کی اس تفسیر پر کچھ نقد کر چکا ہوں، پہلے اس کو بعینہٖ نقل کر دینا مناسب سمجھتا ہوں، پھر مزید کچھ نمونے پیش کروں گا۔

''چوتھی تفسیر ''تفہیم القرآن'' ہے، اس کے مؤلف جناب ابوالاعلیٰ مودودی ہیں، موصوف اُردو کے قادر الکلام صحافی ہیں، انھیں صحافت میں فطری دستگاہ حاصل ہے، انشاء پردازی کے منفرد اُسلوب کے مالک ہیں، موضوعات ومباحث کی تحلیل وتجزیہ میں رواں دواں قلم رکھتے ہیں، انھیں عام نگاہوں کو مسحور کرنے اور نوجوانوں کو مسخر کرنے کی غیر معمولی قدرت ہے، اور بسا اوقات وہ اچھوتے مباحث بھی سامنے لاتے ہیں۔

تاہم مصیبت یہ ہے کہ ان کو دینی علوم میں رسوخ، علوم عربیت وبلاغت میں دستگاہ، بلیغ عربی کا صحیح مذاق میسر نہیں، وہ ہمیشہ دوسروں کے ملبہ پر اپنی عمارت تعمیر کرتے ہیں، لیکن جب اپنے اسلوب میں اسے تعبیر کرنا چاہتے ہیں تو اکثر جادۂ حق

بیک حملہ، قلم صحابہ پر بھی غلط فہمی بلکہ بدفہمی کی تہمت لگا ڈالی۔

میں پہلے بھی کہہ چکا ہوں اور اب پھر کہتا ہوں کہ انبیاء علیہم السلام اور صحابہ کرام کی شان میں ان کی تحریریں نا قابل تحمل اور گمراہ کن ہیں۔

یہ ہے ان کی ''تفہیم القرآن'' ہماری سمجھ میں یہ کسی طرح نہیں آتا کہ اس کے پڑھنے والوں جو اس پر فریفتہ ہیں ان پر یہ باتیں کیسے مخفی رہ جاتی ہیں، بس یہی بات ہے: فَإِنَّهَا لَا تَعْمَى الْأَبْصَارُ وَلٰكِنْ تَعْمَى الْقُلُوبُ الَّتِي فِي الصُّدُورِ، آنکھیں نہیں اندھی ہوتیں، بلکہ سینوں کے اندر دل ہی اندھے ہو جاتے ہیں۔

اللہ رحم کرے اس پر جو انصاف سے کام لے کر حق کا راستہ چلے اور تعصب کی راہ چھوڑ دے۔

## خلاصۂ کلام:

بہرکیف صبح روشن کی طرح یہ بات واضح ہوگئی کہ مودودی صاحب نے (اللہ ان کو راہِ حق کی ہدایت فرماوے) بڑے بڑے انبیاء کی تنقیص واہانت کی ہے، چنانچہ حضرت آدم، حضرت ابراہیم، حضرت یوسف، حضرت موسیٰ، حضرت داؤد، حضرت سلیمان، حضرت یونس علیہم السلام کی توہین کی، بلکہ حضرت خاتم النبیین حبیب رب العالمین ﷺ کی شانِ اقدس میں ایسے گستاخانہ کلمات تحریر کئے ہیں جو انتہائی گمراہ کن اور خطرناک ہیں۔

اس مسئلے میں فقہاء امت اور علماء اسلام نے جو کچھ فرمایا ہے (وہ بالکل ظاہر ہے) مثلاً امام ابو یوسفؒ نے ''کتاب الخراج'' میں، قاضی عیاض مالکی نے ''شفا'' میں، شیخ الاسلام ابن تیمیہ نے ''الصارم المسلول علیٰ شاتم الرسول'' میں۔ اس کتاب میں امام موصوف کی وسعتِ علمی بحر ذخار کی مانند لہریں

مار رہی ہیں اور موسلا دھار برس رہی ہے۔ امام تقی الدین سبکی شافعی نے ''السیف المسلول ''اورفقیہ شام علامہ ابن عابدین شامی نے اپنی تالیف ''تنبیہ الولاۃ والحکام علیٰ احکام شاتم خیر الانام أو احد أصحابه الکرام ''میں نیز امام العصر علامہ انور شاہ محدث کشمیری نے ''انکار الملحدین فی ضروریات الدین ''میں جو کچھ تحریر فرمایا ہے وہ آج بھی امت کے سامنے روشن اور قول فیصل ہے، ہر اس شخص کے حق میں جو رسول اللہ ﷺ کو برا کہے، یا آپ کی تکذیب کرے، یا عیب چینی کرے، یا تنقیص کرے یا آپ کے علاوہ کسی اور نبی کی بدگوئی سے اپنا اعمال نامہ سیاہ کرے، یہ حکم شرعی ہے جس پر سب متفق ہیں جس کا جی چاہے ان کتابوں کی مراجعت کرلے، یہ سب کتابیں بجز ''السیف المسلول للسبکی ''کے شائع ہوچکی ہیں۔

ہمارے خیال میں اس فرصت قلیلہ میں عقلمندوں کے واسطے ''تفہیم القرآن'' اور ''تفہیمات'' پر بطور نمونہ یہ چند تنقیدات بہت کافی ہیں، واللہ سبحانه ولی الامور۔

وصلی اللہ علیٰ حبیبه سیّدنا محمد وعلیٰ إخوانه من النبیین والمرسلین وعلیٰ الصحابة والتابعین إلیٰ یوم الدین۔

اعجاز احمد اعظمی

مدرسہ وصیۃ العلوم، الٰہ آباد

۱۸ر محرم الحرام ۱۴۰۰ھ

☆☆☆☆☆

